# اہل بدعت کا تعارف اور علمی محاسبہ

از افادات: متکلمِ اسلام مولانا محمد الیاس گھمن حفظہ اللہ

## تعارف بریلویت:

اس فتنہ کا بانی **مولوی احمد رضا خان بریلوی** ہے۔ یہ 1856ء میں پیدا ہوئے۔ بچپن سے ہی عادات عجیبہ وغریبہ تھیں۔ مثلاً

1: 4سال یا 5سال کی عمر میں اور بعضوں نے 6سال بھی لکھا ہے طوائف کو دیکھ کر کرتا آگے سے اٹھا دیتے تھے اور حالت یہ ہوتی تھی کہ صرف کرتا بدن پر ہوتا تھا، شلوار یا پائجامہ نہیں ہوتا تھا۔

2: یہ حضرت خود بھی فرماتے ہیں کہ "میرا کوئی استاذ نہیں۔" (سیرت امام احمد رضا ص12)

3: انہوں نے خود ہی مطالعہ فرمایا اور نئے نئے عقائد تراشے اور ایک علیحدہ مکتبہ فکر کی بنیاد ڈالی۔ قاری احمد پیلی بھیتی صاحب "سوانح حیات اعلیٰ حضرت بریلوی" (ص8) میں لکھتے ہیں: مولانا رضا خان نے پچاس سال مسلسل محنت فرمائی یہاں تک کہ مستقل دو مکتبہ فکر قائم ہو گئے؛ بریلوی اور دیوبندی۔ چونکہ ان کا خاندان شیعہ کے زیر اثر رہا ہے اسلیئے جو عقائد و نظریات بریلویت کے نام پر تراشے وہ شیعہ حضرات کے ہیں۔"

بہر حال انہوں نے مختلف کتب لکھی ہیں جن میں فتاویٰ رضویہ، احکام شریعت، عرفان شریعت، کنز الایمان ترجمہ قرآن وغیرہ شامل ہیں۔ ان کے ملفوظات پر مشتمل بھی ایک کتاب ہے جسے "ملفوظات اعلیٰ حضرت" کہتے ہیں۔

ان کے دو بیٹے تھے: جناب مولوی حامد رضا خان اور مولوی مصطفی رضا خان

## خان صاحب کے مشہور شاگرد:

ان کے مشہور شاگرد یہ تھے: مولوی نعیم مراد آبادی، مولوی حشمت علی اور مولوی امجد علی

ساری زندگی فاضل بریلوی انگریزی حکومت کے خلاف چلنے سے ڈرتے رہے۔ ان کی وفات کے بعد بریلویوں نے اپنی ناک رکھنے کی خاطر **مولوی نعیم الدین مراد آبادی** کو کھڑا کیا جنھوں نے پاکستان بننے سے کچھ پہلے پاکستان کی بات شروع کی۔ کیونکہ ان کو یقین ہو گیا تھا کہ اب پاکستان تو بن ہی جائیگا اور ہم اگر نہ چلے تو بدنام ہو جائیں گے۔

**مولوی حشمت علی** ساری زندگی مولوی احمد رضا کے تکفیری فلسفے کو عام کرتے رہے کہ دنیا میں صرف بریلوی مسلمان ہیں، باقی سب کافر ہیں۔

## پاکستان میں بریلوت کیسے آئی :

مولوی احمد رضا صاحب کی ایک یادگار مدرسہ "منظر اسلام" سے مندرجہ ذیل افراد پڑھے:

1: مفتی احمد یار خان نعیمی گجراتی

2: مولوی سردار احمد فیصل آبادی

3: پیر محمد کرم شاہ بھیروی

4: ابو النور بشیر احمد کوٹلی لوھاراں

5: ابو البرکات قادری بن مولوی دیدار علی اَلْوَرِی جو کہ احمد رضا خان کے فیض یافتہ تھے۔

ان کے دیگر کچھ اور مشہور افراد بھی ہیں جو بالواسطہ یا بلاواسطہ منظرُ الاسلام سے مستفیض ہیں، مثلا:

1: ابو الحسنات محمد احمد قادری لاہوری

2: مولوی محمد عمر اچھروی لاہوری

3: اقتدار احمد خان نعیمی صاحب گجراتی

4: مفتی محمد امین صاحب فیصل آبادی

5: سید محمود رضوی لاہوری

6: غلام رسول رضوی شیخ الحدیث جامعہ رضویہ فیصل آباد

7: مولوی غلام رسول سعیدی کراچی

8: مولوی سعید اسعد صاحب فیصل آبادی

9: مولوی شوکت سیالوی خانیوال

10: مولوی اشرف سیالوی سرگودھا

11: مولوی عبد الرزاق بھرتالوی

12: مولوی محمد حنیف قریشی راولپنڈی

13: مولوی اشرف آصف جلال لاہور

14: مولوی احمد سعید کاظمی ملتان

15: حامد سعید کاظمی ملتان

16: مفتی غلام سرور قادری لاہور

17: مولوی فیض احمد اویسی بہاولپور

18: مولوی محمد یار فریدی رحیم یار خان

19: مولوی عبد المجید خان سعیدی

20: شاہ احمد نورانی کراچی

القصہ یہ اور ان کے علاوہ بہت سے ان کے اکابر واصاغر رات دن لوگوں کو امت مسلمہ سے کاٹ کر فرقے بنانے کے درپے ہیں۔ مزید تفصیل درکار ہو تو اس کتب کو دیکھیے؛ مطالعہ بریلویت، فرقہ بریلویت، رضاخانی مذہب، ہدیہ بریلویت

## ان کے مختصر افکار کچھ یوں ہیں:

| انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کیلئے یوں لکھا ہے | اپنے امام احمد رضا خان کیلئے یو ں لکھا ہے |
|---|---|
| نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے فاضل بریلوی یوں لکھتے ہیں:<br>"عزت بعد ذلت کے لاکھوں سلام"<br>(حدائق بخشش حصہ دوم ص140) | جلیل القدر فقیہ (امام احمد رضا ایک مظلوم مفکر ص ۴۴)<br>اس کو[احمد رضا] دیکھ صحابہ کی زیارت کا شوق کم ہو گیا۔<br>(وصایا شریف طبع اول ص24) |
| جبرئیل علیہ السلام من وجہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے استاذ ہیں۔<br>(دس عقیدے ص23)<br>حضرت آدم کو پیدا کیا اور سارے نوریوں کا یوں انہیں خلیفہ بنایا اور پیدا فرماتے ہی انہیں تمام ناموں کا علم دیا اور وہ فرشتے اور ابلیس جو لاکھوں | فاضل بریلوی تلمیذ رحمن تھے۔(الامن والعلی ص21 اکبر بک سیلرز) |

| | |
|---|---|
| برس سے تھے انہیں اُس نئی مخلوق کا استاذ بنایا۔<br>(نئی تقریریں ص104 و معلم التقریر ص95) | |
| نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے اختلاف رائے کفر نہیں۔<br>(نور العرفان: ص766 نعیمی کتب خانہ گجرات) | جو اعلیٰ حضرت کا ہم عقیدہ نہ ہو وہ کافر ہے۔<br>(الصوم الہندیہ ص138، انوار شریعت ج1 ص160، فتاوی صدر الافاضل ص134) |
| انبیاء کرام سے کبیرہ گناہ جان بوجھ کر نہ تو نبوت سے پہلے ہو سکتا ہے نہ اس کے بعد، ہاں خطا نسیانا صادر ہو سکتے۔<br>(جاء الحق ص427) | فاضل بریلوی کی زبان و قلم کا یہ حال دیکھا کہ نقط برابر خطا کرے خدا نے اسے ناممکن بنادیا<br>() |
| نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے یوں لکھا ہے: ”رأس الموحدین“<br>(الامن والعلی ص223) | موحد کا لفظ وھابیوں کا شعار ہے اپنے اوپر اطلاق نہ کرے موحد کہلانا بدعت ہے۔<br>(فتاوی اولیہ ج1 ص36) |
| آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نعلین کو مقدس کہنا جائز نہیں بلکہ گناہ ہے۔<br>((تفسیر نعیمی ج16 ص465،464) | فاضل بریلوی کی جوتی کے متعلق یوں لکھا ہے جادوگر اس نعل مقدس کو اپنی جگہ سے ہلا نہیں سکا،<br>(تجلیات امام احمد رضا ص76) |
| جب کبھی حضور علیہ السلام کسی سے بے توجہی فرمالیتے ہیں تو وہ بدبخت بنتا ہے اور گناہ کرتا ہے حضرت آدم علیہ السلام سے خطا ہونا اس سبب سے ہوا کہ توجہ محبوب علیہ السلام کی کچھ ہٹ گئی تھی۔<br>(شان حبیب الرحمان ص146)<br>آدم علیہ السلام پیدائش سے پہلے متقی نہ بنے تھے۔<br>(نور العرفان ص343 نعیمی کتب خانہ گجرات) | زہد تقوی کا نمونہ اتباع شریعت و پرہیزگاری میں اپنی مثال خود آپ<br>(امام احمد رضا خان ایک مظلوم مفکر ص43) |
| درود ابراھیمی صرف نماز میں پڑھ سکتے ہیں نماز کے علاوہ پڑھنا گناہ اور ناجائز ہے۔<br>(تفسیر نعیمی ج16 ص110) | اللھم صلی وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلی المولی الھمام امام اھل السنۃ مجدد الشریعۃ العاطرۃ موید الملۃ الطاہرۃ حضرت الشیخ احمد رضا خان رضی اللہ عنہ بالرّضا السرمدی۔<br>(شجرہ طیبہ رضویہ ص13) |
| جناب رسالت مآب صورت بشریٰ میں ظاہرا کافروں کے ہم شکل تھے۔<br>(فیصلہ بشریت ص11) | احمد رضا کے متعلق یوں لکھا ہے چہرہ انور سے حسن مصطفےٰ کی جھلک نظر آتی تھی۔<br>(دو عظیم رھنما ص219) |
| بنی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو علم غیب دیا گیا۔<br>() | شیطان کو علم غیب دیا گیا۔<br>(نور العرفان ص751) |
| نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم ہر جگہ حاضر وناظر ہے<br>() | شیطان ہر جگہ حاضر وناظر ہے۔<br>(نور العرفان ص184) |

| | |
|---|---|
| اصحاب محفل میلاد تو زمین کی تمام پاک ناپاک مجالس مذھبی و غیر مذھبی میں حاضر ھونا حضور علیہ السلام کا دعوی نہیں کرتے بلکہ ملک الموت اور ابلیس کا حاضر ہونا زیادہ تر مقامات پاک وناپاک کفر وغیر کفر میں پایا جاتا ہے۔ <br>(انوار ساطعہ ص359) | |

## بریلویت اور اہل سنت کے اختلاف کا ایک اور طرز:

بریلویت اور اہل سنت کے اختلاف کا ایک طرز یہ بھی ہے کہ بریلوی حضرات کو آپ اس عنوان سے بھی دیکھئے کہ کس کی تعریف میں رطب اللسان ہیں؟

| | |
|---|---|
| اگر شیطان نہ ہوتا تو دنیا میں کچھ نہ ہوتا۔ (اسرار احکام:ص ۹۴)<br>اگر شیطان نہ ہوتا تو دین و دنیا میں کچھ نہ ہوتا۔<br>(تفسیر نعیمی: ج1 ص248) | ہم کہتے ہیں کہ حدیث شریف میں ہے لولاک لما خلقت الافلاک نبی صلی اللہ علیہ وسلم نہ ہوتے تو آسمان پیدا نہ کرتا۔ |
| نبوت اعمال پر ہوتی تو شیطان کو ملتی۔<br>(تفسیر نعیمی ج1 ص276 مکتبہ اسلامیہ لاہور) | نبوت تو خدا کی دین ہے جو اس نے انبیاء کرام کو دی اس بریلوی فکر سے معلوم ہو رہا ہے کہ شیطان کے اعمال انبیاء کرام سے زیادہ ہیں۔ العیاذ باللہ جو کہ ہمارے نزدیک قطعا غلط ہے۔ |
| وہ فرشتے اور ابلیس جو لاکھوں برس سے تھے انہیں اس نئی مخلوق (سیدنا آدم علیہ السلام) کا استاذ بنایا۔<br>(معلم التقریر ص95) | ہم کہتے ہیں کہ انبیاء کرام کا استاذ خدا خود ہوتا ہے۔ |
| ابلیس کا علم معاذ اللہ علم اقدس سے ہرگز وسیع تر نہیں۔<br>(خالص الاعتقاد ص6)<br>یعنی شیطان کا علم نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ تو ہے مگر بہت زیادہ نہیں۔ | ہم کہتے ہیں انبیاء کرام علیہم اسلام کا علم مبارک ساری کائنات سے زیادہ ہے اور نبی پاک علیہ اسلام کا علم مبارک تو علوم انبیاء کرام سے بھی زیادہ ہے۔ |
| شیطان رئیس الموحدین۔ (ابلیس تا دیوبند ص16) | ہم کہتے ہیں کہ آپ علیہ السلام ھی موحدین کے سردار ہیں۔ |
| شیطان اپنے لئے کذب کو پسند نہیں کرتا۔ (احکام شریعت ص135) | ہم کہتے ہیں پرلے درجے کا کذاب ہے جس نے ہمارے ابا حضور واماں جی سیدنا آدم علیہ اسلام اور حوا علیہا السلام کو جھوٹ بول کر پھسلایا تھا۔ |
| شیطان اپنی آواز حضور کی آواز کے مشابہ کر سکتا ہے۔<br>(مواعظ نعیمیہ ص141) | ہمارا عقیدہ ہے نہ سرکار کی ذات کی مثل ہے نہ ہی بات کی مثل ہے۔ |
| خاک عاجز اور کمزور مخلوق ہے کہ اس پر گندگی وغیرہ رھتی ہے سب سے نیچی ہے اس میں سکون ہے اضطراب نہیں اسی پر گناہ وغیرہ بھی ہوتے ہیں تو چاہیے تو یہ تھا کہ اس ادنی چیز سے ادنی چیز پیدا ہو مگر ھماری قدرت تو دیکھو ایسی ادنی مخلوق سے اشرف المخلوق حضرت انسان کو پیدا | آپ علیہ السلام کو جنت الفردوس کی مٹی سے پیدا فرمایا |

| | |
|---|---|
| کیا۔اسی پر مکہ مکرمہ اور مدینہ طیبہ بسایا اسی سے اپنے پیارے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو پیدا کیا۔ | |
| آپ علیہ السلام نے بتوں کے نام کا ذبیحہ کھایا۔ (نور العرفان ص799 نعیمی کتب خانہ) | آپ ہمیشہ حلال وطیب غذائیں تناول فرماتے تھے۔ |
| سیدہ عائشہ جو الفاظ شان جلال میں ارشاد کر گئی دوسرا کہے تو گردن ماری جائے (ملفوظات ص286) | سیدہ سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت واعزت حترام کرنے والی تھیں۔ |
| جنتی لوگوں کے دلوں میں کینہ وغیرہ تھا وہ یہاں جنت میں دور کر دیا جائے گا جیسے سیدنا علیؓ اور سیدنا معاویہؓ(نور العرفان ص318 نعیمی کتب خانہ) | ان کے قلوب کینہ وغیرہ سے پاک تھے۔ |
| وہ تمام چیزیں جو قیامت تک پیدا ہونے والی تھیں مثلاً ریلوے، موٹر کار ،ٹیلی فون، ریڈیو، ہوائی جہاز، ٹی وی وغیرہ یہ سب چیزیں ان سیدنا آدم علیہ السلام کو دکھا کر ان کے نام اور بنانے کی ترکیبیں اور ان کے سارے حالات بتائے گئے۔ (تفسیر نعیمی ج1 ص272 کتب خانہ نعیمی لاہور) | جو چیزیں انبیاء کی شان کے لائق نہیں ہم تسلیم نہیں کرتے۔ |
| موسیٰ علیہ السلام اپنے مقصد میں ناکام رہے (مقیاس حنفیت ص 211) سیدنا آدم صرف ایک ہی دفعہ ناکام ہوئے۔ (تفسیر نعیمی ج16 ص925) سیدنا عیسیٰ علیہ السلام پہلی آمد میں ناکامیاب رہے۔ (انوار شریعت ج2 ص55) | کوئی نبی علیہ السلام بھی ناکام نہیں ہوا۔ |
| نبی پاک علیہ السلام کو فخر جہاں کہنا بے معنی ہے۔ (عرفان شریعت ص40) | بلاشبہ آپ علیہ السلام سارے جہاں کا فخر ہیں۔ |
| خدا تعالی کو ہر جگہ موجود ماننا بے دینی ہے۔ (جاء الحق ص163) | اللہ تعالی ہر جگہ جیسے اسکی شان کے لائق ہے موجود ہے۔ |
| احمد رضا کے متعلق یوں لکھا گیا "سید ولد آدم سید الانس والجان ہیں"۔(فتاوی رضویہ ج17 ص177) | یہ شان مبارک آپ کی ہے۔ |
| فاضل بریلوی ہمیشہ بشکل نام اقدس محمد صلی اللہ علیہ وسلم سویا کرتے اس طرح کہ دونوں ہاتھ ملا کر سر کے نیچے رکھتے پاؤں سمیٹ لیتے جس سے سر میم کہنیاں ح کمر میم پاؤں دال بن کر گویا نام پاک محمد کا نقشہ بن جاتا۔ (سیرت امام احمد رضا ص45) | العیاذ باللہ |
| اس طرح سونے کا فائدہ یہ ہے کہ ستر ہزار فرشتے رات بھر اس نام مبارک کے گرد درود شریف پڑھتے ہیں۔(سیرت امام احمد رضا ص45) | 70ہزار فرشتے سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ پاک پر حاضر ہو کر سلام عرض کرتے ہیں نہ کہ ادھر۔ |
| سیدنا یوسف علیہ السلام نے زلیخا کے ساتھ زفاف فرمایا تو ان کو باکرہ اور کنواری پایا آپ نے ان کے ساتھ ہمبستری فرمائی اور مہر بکارت کو توڑا۔ اس بند ڈبیا کی چابی اپنے تر و تازہ یاقوت رنگ شرمگاہ کو بنایا اس ڈبیا کا | العیاذ باللہ |

| | |
|---|---|
| قفل کھولا اور اس میں مادہ تولید والا گوہر داخل کیا۔(تحقیق ص22،21) | |
| ایک پہاڑ پر ابلیس نماز پڑھ رہا ہے میں نے اسکی بالکل یہ نئی بات دیکھ کر کہا تیرا کام تو نماز سے غافل کر دینا ہے تو خود کیسے نماز پڑھتا ہے اس نے کہا کہ شاید رب العزت تعالی میری نماز قبول فرمائے اور مجھے بخش دے | ہم کہتے ہیں یہ کہنا کہ شیطان توبہ تائب ہو گیا اور نمازی ہے غلط ہے۔ |
| جو یوں کہے کہ رب قادر ہے کہ ولیوں کو دوزخ میں ڈال دے وہ قادر ہے کہ ابو جہل کو جنت میں بھیج دے وہ رب کی حمد نہیں کر رہا بلکہ کفر بک رہا ہے۔(تفسیر نعیمی ج7ص562) | نبی علیہ السلام نے فرمایا اگر کل بروز قیامت مجھے اور میرے بھائی عیسی علیہ السلام کو خدا دوزخ میں ڈالے دے تو بھی عدل ہے۔<br>(فوائد الفواد: مجلس نمبر13) |
| جو لفظ مخلوق کیلئے مستعمل ہو اسے اللہ تعالیٰ پر استعمال کرنا کفر ہے، مثلاً حاضر وناظر۔(فتاوی اولیہ ج1ص30) | ان اللہ مستخلفکم فیہا فناظر کیف تعلمون<br>(ترمذی ج2ص42،ابن ماجہ ص288،مشکوۃ ج2ص427) |
| رسولوں کو غیر اللہ کہنے والوں کے واسطے فتوی کفر ارشاد فرمایا ہے۔<br>(مقیاس حنفیت ص43) | ابو رافع یہودی اور رو سید نصرانی نے کہا آپ چاہتے ہیں یا محمد ہم آپ کی عبادت کریں تو آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی پناہ میں غیر اللہ کی عبادت کا حکم کروں۔(خزائن العرفان پارہ نمبر3 آیت نمبر79 حاشیہ نمبر150) |
| یہ ترجمہ کرنا بھی غلط ہے اور اس سورۃ بلد کے استفہام کی لذت بھی مسخ ہو گئی۔(انوار کنز الایمان ص574) | نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے نجدین کی تفسیر فرمائی کہ یہ دو راستے ہیں خیر اور شر کا راستہ۔(ابن کثیر) |
| امام کعبہ اور امام مسجد نبوی کافر ٹھہرے مرتد ٹھہرے جو انکو کافر نہ کہے وہ بھی کافر ہے۔(کیا ہر فرقہ کے ہاتھ کا ذبح کیا ہوا جانور حلال ہے: ص22) | لا یزال اھل العرب ظاھر علی الحق حتی تقوم الساعۃ<br>(مسلم،انوار شریعت ج2ص26) |

## دو طبقوں کی رہنمائی دین میں مطلوب ہے:

دو طبقے وہ ہیں جنکی دین میں ہر لمحہ ہمیں رہنمائی چاہئے تا کہ ہم صحیح صحیح دین پر عمل کریں:

نمبر1: فقہاء　　　نمبر2:صوفیاء

یہ بریلوی فقہاء کے بھی دشمن اور صوفیاء کے بھی ،مثال کے طور پر ہم فقہاء کے سرخیل امام اعظم رحمہ اللہ اور صوفیاء کے سرخیل قطب ربانی شیخ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ کو لاتے ہیں:

| امام اعظم رحمة الله عليه كے افكار | بریلوی افکار |
|---|---|
| اصل التوحید وما یصح الاعتقاد یجب ان یقول آمنت باللہ وملائکتہ وکتبہ ورسلہ۔(الفقہ الاکبر سطر نمبر1) | تقریبا آٹھ لفظ خالصۃ وہابیوں کی ایجاد ہیں۔توحید،موحد الخ<br>(فتاوی نعیمیہ ج5ص296) |
| الانبیاء علیہ السلام کلھم منزھون عن الصغائر والکبائر والکفر والقبائح۔(الفقہ الاکبر)<br>امام ابو شکور سالمی فرماتے ہیں اگر ہم گناہ کبیرہ کو جائز قرار دیں تو ان سے کفر بھی جائز ہو گا۔(تمہید ابو شکور سالمی ص167) | انبیاء کرام ارادۃً گناہ کبیرہ کرنے سے ہمیشہ معصوم ہیں کہ جان بوجھ کر نہ تو نبوت سے پہلے گناہ سکتے ہیں اور نہ اس کے بعد ہاں نسیانا خطاء صادر ہو سکتے ہیں۔ان سے گناہ صادر ہو سکتے ہیں۔(جاء الحق ص427) |
| المؤمن یدخل الجنۃ بالایمان ویعذب فی النار بالاحداث | افعال تعظیم ومحبت میں ہمیشہ مسلمانوں کیلئے راہ احداث کشادہ ہے۔ |

| | |
|---|---|
| (الامالی علی الفقہ الاکبر فصل نمبر 14) | (فتاوی افریقہ ص102) |
| لو صار محتاجا الی الجلوس والقرار فقبل خلق العرش این کان اللہ تعالی فھو منزہ عن ذالك عتوا کبیرا (کتاب التوحید فصل نمبر 3) | رحمان جس نے عرش پر قرار پکڑا۔(رسائل اویسیہ ج3ص18)<br>ہمارا ایک پرودگار ہے جو اپنے عرش پر متمکن ہے۔<br>(جمال کرم ج2ص253) |
| شفاعة محمد حق (کتاب الوصیۃ فصل نمبر 12) | بریلوی عقیدہ مختار کل یہ شفاعت محمدی کا انکار نظر آتا ہے۔ |
| حضرت امام اعظمؒ نے فرمایا محمد صلی اللہ علیہ وسلم بشر ہیں مگر بشروں جیسے نہیں۔<br>(تذکرہ بگویہ ج1ص496) | ان کو بشر ماننا ایمان نہیں۔(تفسیر نعیمی ج1ص100)<br>جو سب سے پہلے بشر (آدم) سے بھی پہلے ہو اسکو بشر ماننا یا کہنا کس طرح صحیح ہو سکتا ہے۔(انوار قمریہ ص94) |

## شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ اور بریلویت:

| شیخ عبد القادر جیلانی رحمة الله علیه | بریلوی افکار |
|---|---|
| یاحاضر اعندی یاعالما بی قریبا منی (الفتح الربانی مجلس نمبر 25)<br>واذا قال سبحانك اللھم وبحمدك وتبارك اسمك وتعالی جدك ولا الہ غیرك .اعلم انه یخاطب من ھو سامع منه مقبل علیه ناظر الیه۔ (غنیۃ الطالبین ج2ص192) | بریلوی نظریہ پیچھے حاضر وناظر خدا کو کہنے پر گذرا گیا۔ |
| واسغفر لذنبك ای لذنب وجودك (سر الاسرار ص75)<br>آپ اپنے گناہ کی معافی مانگیں | بخشش مانگ واسطے گناہ اپنے کے؛ سراسر عصمت رسول صلی اللہ علیہ و سلم سے بغاوت وجہالت وشقاوت ہے نبی کی نبوت کا انکار وکفر ہے۔<br>(معرکہ الذنب ص20) |
| جن باتوں کا ذکر اس لفظ سے کیا گیا ہے وما ادراک اسکی اطلاع آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو دی گئی ہے اور جن کا ذکر اس لفظ ومایدریک سے کیا گیا ہے اسکی اطلاع آپکو نہیں دی گئی۔ (غنیۃ الطالبین ص358) | وہ کون بدبخت ہے جو قرآن کے خلاف کہے کہ حضور علیہ السلام کو فلاں چیز کا علم نہ تھا۔ (علم غیب کا ثبوت ص5) |
| مکرا من اللہ وامتحانا ۔(فتوح الغیب مقالہ نمبر 9) | اگر اللہ تعالی کو کسی ایسی صفت کے ساتھ متصف کیا جو اس کے لائق نہیں جیسے مکر وفریب تو کافر ہو گا۔(نجوم شھابیہ ص69 مصدقہ 55 علماء بریلویہ) |
| التوحید،التوحید،التوحید، یعنی توحید کو لازم پکڑو۔<br>(الفتح الربانی باب ذکر وفاتہ ص.....) | اس پر فتوی گذر چکا ہے۔ |
| اگر وہ فرضا انبیاء کرام اور صالحین میں سے کسی کو دوزخ میں داخل کر دے تب بھی وہ عادل ہے یہ اسکی حجت بالغہ ہو گی ہم پر تو یہی واجب ہے کہ ہم کہیں کہ معاملہ وحکم سچا ہے اور ہم چوں چرا نہ کریں ایسا ہو سکتا ہے اور ممکن ہے اگر ہو گا حق بجانب ہو گا اور سراپا انصاف ہو گا۔ یہ | جبکہ رضاخانی فتوی پیچھے گذر چکا اور مزید دیکھئے۔ خدا تعالی سب جہنمیوں کو جنت میں بھیجنے پر قادر ہو تو کذب باری تعالی لازم آئیگا۔ (فہارس فتاوی رضویہ ص409)<br>اس کے حاشیے میں یوں ہے اللہ تعالی کا جاہل ہونا بھی لازم آئیگا۔ |

| | |
|---|---|
| ایسی بات ہو گی جو ہو گی نہیں ۔ (الفتح الربانی عربی اردو ص584 مجلس نمبر61) | |

**اس فرقہ کی مشہور کتابیں یہ ہیں:**

ملفوظات اعلی حضرت ،احکام شریعت ،عرفان شریعت ،جاء الحق،رسائل نعیمیہ ،مواعظ نعیمیہ ، معلم التقریر ، تفسیر نعیمی ، نور العرفان ،خزائن العرفان ، مقیاس حنفیت ، مقالات کاظمی ، تفسیر ضیاءالقرآن ، اوراق غم ، فتاوی رضویہ ، فتاوی بریلی شریف ، فتاوی فیض الرسول ، وقار الفتاوی، تحقیقات اشرف سیالوی، تنبیہات، توضیحات، ارفع الدرجات، رسائل اویسیہ وغیرہا۔

**اس فرقہ کے مطالعہ کیلئے مفید کتب:**

اس فرقہ کے مطالعہ کیلئے درج ذیل کتب ضرور دیکھیں۔ فرقہ بریلویت پاک وہند کا تحقیقی جائزہ، مطالعہ بریلویت مکمل، امام اہل سنت مولانا سرفراز خان صفدرؒ کی کتب، مولانا سعید احمد قادری کی تمام کتب ۔

# بریلویوں کے چند عقائد کا تذکرہ

# اور ان کا علمی جائزہ

## بریلویوں کا عقیدہ حاضر وناظر

**چند تمہیدی باتیں:**

1: چونکہ بریلوی کے اس عقیدے کا منکر کافر ہے اس لئے اس عقیدے پر دلائل قطعیہ یعنی ایسی نص جسکی دلالت قطعی ہو اور افادہ یقینی ہو اور ثبوت جزمی جیسے قرآن شریف کی آیت یا متواتر حدیث جو یقینی قطعی اور جزم روشن سے حکم کرتا ہو وہ پیش کی جائیگی۔ یا پھر اجماع امت جو قطعیت اور یقین کا فائدہ دے۔

2: بریلوی حضرات لکھ کر دیں گے کہ ہم اللہ کو حاضر وناظر مان کر یہ اپنے دل سے اقرار کرتے اگر ہم اس مسئلہ پر ہار گئے تو اہل سنت دیوبند کا مسلک قبول کریں گے۔

3: اگر پہلی شرط قبول نہیں تو پھر احناف کے عقائد پر کتب موجود ہیں جو کہ مدارس میں پڑھائی جاتی ہیں یا نہیں پڑھائی جاتی ان عقائد کی کتب سے اپنا عقیدہ ثابت کر دیں۔

کیونکہ ہم حنفی ہیں اور ان اہل بدعت حضرات کو حنفی ہونے کا دعوی ہے اور احناف کے مختلف فیہ مسائل کا حل تو آسانی سے ممکن ہے۔

**مذکورہ شرائط کی وجہ:**

1: شرط کی وجہ تو یہ ہے کہ بریلوی حضرات کے نزدیک اس عقیدے کا منکر کافر ہے۔

☆مولوی عمر اچھروی لکھتا ہے: جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حاضر وناظر ہونے کے منکر ہیں ان کی یہی وجہ ہو سکتی ہے کہ وہ ایمان سے خالی ہیں۔ (مقیاس حنفیت ص268)

☆فیض احمد اویسی لکھتا ہے: حضور علیہ السلام کے حاضر وناظر ہونے کا انکار وہی کریگا جو یا تو اپنے آپ کو مؤمن نہ جانے یا حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم کو نبی نہ سمجھے۔ (صحابہ کرام کا عقیدہ: ص8)

☆خواجہ قمر الدین سیالوی کہتے ہیں: شیخین کا گستاخ اور محبوب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے حاضر وناظر ہونے کا منکر دونوں شخص عقیدہ کے لحاظ سے اس کے مرتکب ہوتے ہیں اور یہ التزام کفر ہے جس سے نکاح نہیں رہتا۔ لہذا جس فعل کا تعلق عقیدے سے ہو اور اہل السنۃ کے

خلاف ہو تو مرتد قطعی ہے العیاذ باللہ اس کا قتل واجب ہے۔(انوار قمریہ ص107)

جب یہ عقیدہ کفر وایمان کا ہے تو پھر دلائل قطعیہ یقینیہ پیش ہوں جیسے قرآن کی آیت جو قطعی الدلالت ہو یا حدیث متواتر وہ بھی ایسی ہی ہو۔

2: شرط کی وجہ یہ ہے فاضل بریلوی سے سوال ہوا کہ مناظرہ میں یہ شرط کرنا کہ جو مغلوب ہو غالب کا مذہب اختیار کرلے کیسا ہے؟

ارشاد؛ حرام ہے اور اگر دل میں یہ ہے کہ دوسرا غالب ہو گا تو وہ شخص اپنے مذہب کو چھوڑ دے گا تو یہ کفر ہے۔(ملفوظات ص388)

اس لیے اس شرط کو مناظرے میں لازمی لایا جائے۔

اسی شرط میں خدا کیلئے "حاضر وناظر" کا لفظ بھی لایا گیا ہے۔بریلوی اگر اس لفظ کو قبول کرلیں تو وہ فتوے جو خدا کو حاضر وناظر کہنے پر بریلوی علماء نے دیئے ہیں مثلا:

(1): جو لفظ مخلوق کیلئے مستعمل ہو اسے اللہ پر استعمال کرنا کفر ہے مثلا حاضر وناظر۔(فتاوی اویسیہ ج1ص30)

(2): یہ خالص جہالت ہے کہ جو حاضر وناظر کو اللہ کی ذات کے ساتھ لگاتے ہیں۔(تفسیر الحسنات ج6ص6)

(3): صاحب در مختار نے بعض فقہاء کا قول نقل کیا ہے کہ اللہ تعالی کو حاضر وناظر کہنا کفر ہے۔(رسائل میلاد حبیب ص244)

(4): ان دونوں اسماء کو ذات الہی کی طرف منسوب کرنا شریعت مطہرہ پر جرأت کرنا اور اپنے دل سے اسماء صفاتیہ میں اضافہ کرنا ہے۔
(فتاوی یورپ ص98)

(5): اویسی صاحب لکھتے ہیں صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ یا حاضر و یا ناظر کہنا کفر نہیں، ظاہر ہے کہ نفی کفر مستلزم جواز نہیں اس لئے ممکن ہے کہ حرام ہو یا مکروہ۔ (ندائے یارسول اللہ ص35)

یہ سب فتوے رضاخانیوں پر لگادیں اور اگر اس شرط سے منکر ہو جائیں تو یہ حوالے ان پر فٹ کردیں۔

(1)۔جو اللہ تعالی کو حاظر وناظر نہ سمجھے وہ کافر ہے۔(احوال وتعلیمات شبیہہ شیر ربانی ص178)

(2)۔مولوی اللہ دتہ صاحب لکھتے ہیں اللہ تعالی کو ہر جگہ حاضر وناظر مانتے ہو یا نہیں اگر نہیں تو یہ صریح کفر ہے۔(تنویر الخواطر ص71،70)

### اب آیئے اصل موضوع کی طرف:

## بریلوی حضرات کا دعوی

عالم میں حاضر وناظر کے شرعی معنی یہ ہیں کہ قوت قدسیہ والا ایک ہی جگہ رہ کر تمام عالم کو اپنے کف دست کی طرح دیکھے اور دور، قریب کی آوازیں سنے۔(جاء الحق ص138)

اسی کو بریلوی ہر جگہ حاضر وناظر کا نام دیتے ہیں۔

### تنقیح دعوی:

1): یہی بات بریلوی شیطان کیلئے بھی تسلیم کرتے ہیں۔

☆مفتی احمد یار نعیمی لکھتے ہیں: ابلیس کی نظر تمام جہاں پر ہے کہ وہ بیک وقت سب کو دیکھتا ہے اور تمام مسلمانوں کے ارادوں بلکہ دل کے خطرات سے بھی خبر دار ہے کہ نیک ارادے سے باز رکھتا ہے اور برے ارادے کی حمایت کرتا ہے۔(تفسیر نعیمی ج3ص114 آیت نمبر268)

☆فاضل بریلوی لکھتے ہیں: جو صفت غیر مسلم کیلئے ہو سکتی ہے مسلم کیلئے کمال نہیں۔(ملفوظات اعلی حضرت ص378 مشتاق بک کارنر)

تو بریلویوں نے خود ہی اس مسئلہ حاضر وناظر کو نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا کمال بنا کر خود ہی اس کا انکار کر دیا۔جیسا کہ مولوی اللہ دتہ لکھتا ہے باقی رہا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو حاضر وناظر ماننا اور نہ ماننا سوائے۔برخوردار تم یہ سوچو کہ اگر کوئی کسی فرد کے کمال کا انکار کرے تو اس کے انکار سے موصوف کی شان میں کوئی فرق تو نہیں آئیگا لیکن منکر کا انکار موصوف کیلئے باعث اذیت ضرور ہو گا اور نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو اذیت

دینا دردناک عذاب کا مستحق بنا دیتا ہے۔(بھیڑ نما بھیڑے ص14)

☆القصہ کمال بھی تم نے مانا پھر یہی وصف شیطان کیلئے بھی مان کر خود ہی کمال کا انکار کر دیا اور یہ انکار کر کے اذیت سرکات طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بھی تم مرتکب ٹھہرے جس سے بقول تمھارے آدمی مسلمان نہیں رہتا کافر ہو جاتا ہے۔

(غازی ممتاز حسین قادری ص201از حنیف قریشی )

2): بلکہ اس کمال کو بریلوی شیطان میں زیادہ مانتے ہیں کیونکہ احمد رضا خان کی مصدقہ کتاب "انوار ساطعہ" میں ہے: تماشا یہ ہے کہ اصحابِ محفل میلاد تو زمین کی تمام جگہ پاک وناپاک مجالس مذہبی وغیرہ میں حاضر ہونا رسول اللہ کا دعوی نہیں کرتے۔ ملک الموت اور ابلیس کا حاضر ہونا۔ اس میں بھی زیادہ تر مقامات پاک ناپاک کفر غیر کفر میں پایا جاتا ہے۔(انوار ساطعہ ص359)

اور بریلوی اصول ہے کہ کسی نبی کے معجزات اور کمالات میں کسی غیر نبی کو نبی سے بڑھ چڑھ کر ماننا توہین نبوت ہے۔(الحق المبین ص70)

3): بریلوی حضرات نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو حاضر وناظر خدا کی طرح مانتے ہیں۔

☆نمازی جس طرح اللہ تعالی کو حاضر وناظر جانے اسی طرح محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کو۔(تفسیر نعیمی ج1ص58فاتحہ نمبر4)

☆جس طرح انسان حق سبحانہ وتعالی کو ہر حالت میں ظاہری وباطنی طور پر واقف جانتا اور مانتا ہے اسی طرح حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی ظاہری وباطنی طور پر حاضر وناظر جانے۔(حق پر کون ص70)

جبکہ بریلویوں نے ہی اس عقیدہ کو بھی کفریہ قرار دیا ہے کہ بذاتہ ہر جگہ اور ہر مقام میں خداوند کریم کی مانند حاضر وناظر سمجھتا ہے اسکے کفر میں شک کرنا بھی کفر ہے۔(انوار شریعت ج2ص243)

☆ بزازیہ میں جس حاضر وناظر ماننے کو کفر فرمایا جارہا ہے وہ حاضر وناظر ہونا ہے جو صفت الہیہ ہے۔(جاءالحق ص167)

☆ جو اللہ جل جلالہ کی طرح حاضر وناظر جانے پس اہل سنت کے نزدیک کافر ہے۔(انوار احناف ص200)

## بریلوی حضرات یہ عقیدہ سمجھانے کیلئے گندی مثالیں لاتے ہیں:

1): حاضر وناظر کا مسئلہ سمجھنے کیلئے ٹی وی بہت معاون ہو سکتا ہے۔(تحفظ عقائد اہلسنت ص567)

2): ٹیلی ویژن میں غور کرنے سے نئے ذہنوں کیلئے یہ مسئلہ بآسانی واضح ہو جاتا ہے۔(صحابہ کرام کا عقیدہ حاضر وناظر ص13)

3): سوال: یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک ہی وقت میں مختلف مقامات پر موجود ہوں یا سب کو دکھائی دیں؟

جواب: بھائی! اللہ تعالی سب کچھ کر سکتا ہے کیا آپ نہیں دیکھتے کہ ایک آدمی اسلام آباد ٹی وی اسٹیشن پر بیٹھا خبریں سناتا ہے اور ہم اسے ٹی وی سیٹ پر دیکھتے ہیں۔(عقائد وعبادات ص19از صدیق ہزاروی)

جبکہ بریلوی اصول یہ بھی ہے کہ:

☆حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں ہلکے لفظ استعمال کرنا ہلکی مثالیں دینا کفر ہے۔(نور العرفان پارہ15آیت نمبر48ص345)

☆جب رذائل کے ساتھ کسی چیز کو تشبیہ دی جاتی ہے تو اس سے توہین وتنقص کے معنی نکلتے ہیں۔(الصوم الہند ص7)

اس عقیدہ کی وجہ سے **بریلوی حضرات نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر جگہ حاضر وناظر سمجھتے ہیں مثلاً:**

☆ہر زمان ومکان میں حاضر وناظر ہیں۔(مقیاس مناظرہ ص204،رشد الایمان ص84)

☆آقائے دوجہاں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی ہر مقام حاضر وناظر ہو سکتے ہیں۔(حق پر کون ص73)

جبکہ اسے بھی بریلوی زعما شرک قرار دیتے ہیں:

☆کوئی اس تصور شیخ کو شرک تصور نہ کرے کیونکہ شرک تب ہو گا جب کوئی یہ خیال کرے کہ شیخ حاضر وناظر ہے کیونکہ حاضر وناظر ہونا اللہ کی

ذات ہے۔(السیف الصارم اکتوبر ص22،2011ء)

☆ قیام اگر اس طرح کیا جائے کہ اس میں شرک آجائے تو وہ ناجائز ہے ہر وقت ہر لمحہ ہر جگہ حاضر و ناظر ہونا ہونا صرف رب العلمین ہی کی شان ہے۔(رسائل میلاد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ص567)

جب اس عقیدہ کی وجہ سے تم نے سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر جگہ مان لیا تو گندی جگہوں کا کیا بنا؟

جواب:[1]: نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر تو ہیں اور اسکو جاننے والے بھی ہیں مگر آپ کی ذات کو ان مقامات متنفرہ کی طرف نسبت گستاخی ہے۔(مقیاس حنفیت ص279)

[2]: تاریک راتوں میں تنہائی کے اندر جو کام کیے جائیں وہ بھی نگاہ مصطفےٰ علیہ السلام سے پوشیدہ نہیں۔(جاء الحق ص72)

[3]: زوجین کے جفت کے وقت بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر ہوتے ہیں یہ الگ بات ہے کہ آپ مثل کراماکاتبین اپنی نظر کو محفوظ فرمالیں۔(مقیاس حنفیت ص282)

کوئی عام مسلمان بھی اس کو اپنے لیے بھی شایان شان نہیں سمجھتا چہ جائیکہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے روا ہو۔

ہر جگہ حاضر و ناظر کا عقیدہ فاضل بریلوی کا تو نہیں ہے۔بریلوی مفکر شہزاد مجددی صاحب لکھتے ہیں:

”منکرین کا الزام ہے امام احمد رضا محدث بریلی اور ان کے ماننے والوں کا یہ عقیدہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں حالانکہ یہ بہت سنگین بہتان ہے جو کہ امام احمد رضا خان محدث بریلی اور ان کے ماننے والوں پر لگایا جاتا ہے۔“(بدعات صحابہ خلاف 100 فتوے ص40)

معلوم ہوا ہر جگہ حاضر و ناظر آپ ہیں۔یہ عقیدہ احمد رضا خان کا نہیں تو بریلوی اصول یاد رکھیں جو احمد رضا کا ہم عقیدہ نہ ہو وہ کافر ہے۔

(الافاضل ص134 انوار شریعت ج1 ص14،الصوم الہندیہ ص138،فتاویٰ صدر)

تو اب جو بھی نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر جگہ حاضر و ناظر کہے گا وہ کافر ہو گا۔

بریلوی اپنے دعوے کی رو سے آپ علیہ السلام کو ہر جگہ حاضر و ناظر تو مانتے ہیں ہر جگہ حاضر نہیں مانتے اس لئے لکھ کر دیں کیونکہ ایک جگہ سے ساری کائنات کو دیکھنا ناظر کا اثبات ہے اور حاضر ہر جگہ ہونے کی نفی ہے۔

ہمارا سوال رضاخانی حضرات سے یہ ہے کہ یہ کب سے ہوا کیا عالم ارواح سے ہے یا آپکی ولادت باسعادت سے ہوا یا آپکی وفات پر ہوا۔جو بھی مانیں ایسی دلیل دیں کہ پچھلی زندگی کی نفی ہو اور آگے کا اثبات ہو۔

## چند دلائل پر سرسری تبصرہ:

## دلیل نمبر1:

قرآن مجید میں آیات موجود ہیں:

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ إِنَّا أَرْسَلْنَاكَ شَاهِدًا وَمُبَشِّرًا وَنَذِيرًا (الاحزاب:45)

وَجِئْنَا بِكَ عَلَى هَؤُلَاءِ شَهِيدًا (النساء:41)

اور ”شاہد“ و ”شہید“ کا معنی حاضر و ناظر ہے۔

## جواب نمبر1:

آپ کا جھگڑا تو ہر جگہ حاضر و ناظر کا ہے ورنہ ہر آدمی حاضر و ناظر ہے اپنے مقام پر، کیونکہ حاضر کا معنی ”موجود“ اور ”ناظر“ کا معنی دیکھنے والا تو ہر آدمی اپنی جگہ پر موجود بھی ہے اور ناظر بھی ہے جیسا کہ اشرف جلال صاحب لکھتے ہیں: ”شاہد“ ہر بندہ ہے کوئی بندہ ایسا نہیں جو شاہد نہ ہو۔

(مسئلہ حاضر وناظر ص16)

## جواب نمبر2:

قرآن پاک میں ہے: ﴿وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِنْ أَهْلِهَا﴾ (یوسف:26)، یہاں حضرت یوسف علیہ السلام کی پاکی کی گواہی دینے والے کو بھی قرآن نے "شاھد" کہا ہے۔ ایک مقام پر ہے: ﴿وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَسَطًا لِتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ﴾ (البقرۃ:143) یہاں حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو "شھداء" (شہید کی جمع) کہا گیا ہے۔ تو کیا یہ بھی ہر جگہ حاضر وناظر ہو گئے؟

## جواب نمبر3:

شاید رضاخانی یوں کہیں کہ "اس کا معنی "گواہ" کرو تو بھی حاضر وناظر ثابت ہو جائیں گے کیونکہ جو موقع پر موجود نہ ہو وہ گواہی کیسے دے سکتا ہے؟" تو اس کے متعلق عرض ہے کہ مذکورہ آیات میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بھی گواہ کہا گیا اور سیدنا یوسف علیہ السلام کی پاکدامنی کی گواہی دینے والا بھی تو گواہ ہے اور احادیث میں ایک واقعہ ملتا ہے کہ ایک صحابی نے آپ کی گواہی دی تھی اور یہ بن دیکھے تھی۔ تو معلوم ہوا کہ بن دیکھے بھی گواہی دی جاسکتی ہے۔ نیز خود بریلوی حضرات کو بھی اس کا اقرار ہے۔

☆ ابوالحسنات قادری لکھتے ہیں: اشیاء معروفہ میں شہادتِ سماعی بھی معتبر ہے یعنی حاصل حواس پر شہادت دی جاسکتی ہے۔

(تفسیر الحسنات: ج1 ص278)

☆ علامہ سعیدی لکھتے ہیں: کبھی اس چیز کی خبر کو "شہادت" کہتے ہیں جس کا اس کو یقین ہو یا وہ چیز مشہور ہو۔ (تبیان القرآن ج1 ص1006)

نیز فقہاء نے بھی لکھا ہے: انما یجوز للشاھد ان یشھد بالاشتھاد وذالك بالتواتر او اخبار من یثق به. (ہدایہ ج3 ص157)

یعنی جو چیز کہ تواتر کی وجہ سے مشہور ہو جائے یا کسی ثقہ اور معتبر نے خبر دی ہو تو شاہد کو جائز ہے کہ گواہی دے دے۔

تو معلوم ہو گیا کہ گواہی کیلئے دیکھنا ضروری نہیں۔

اب ہم کہتے ہیں کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم گواہی دیں گے ہر جگہ حاضر وناظر ہونے کے اعتبار سے نہیں بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے اعمال آپ کو پیش کیے جاتے ہیں جس وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم گواہی دیں گے، جیسا کہ:

☆ بریلوی "علامہ" عبد الرزاق بھترالوی لکھتے ہیں: تمام انبیاء کرام کو ان کی امتوں کے اعمال پر مطلع کیا گیا ہے کہ فلاں آج اس طرح کر رہا ہے، دوسرا شخص اس طرح کر رہا ہے۔ ان کو مطلع کرنے کی یہ وجہ ہے کہ وہ بھی قیامت کے دن گواہی دے سکیں۔ (نجوم الفرقان ج4 ص48)

☆ بریلوی "علامہ" غلام رسول سعیدی صاحب لکھتے ہیں: نبی صلی اللہ علیہ وسلم تمام امتوں کے احوال پر مطلع ہونگے کیونکہ بغیر علم کے گواہی جائز نہیں۔ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے تمام امتوں کے احوال اور افعال پر مطلع فرمایا اور انکی دنیا و آخرت کا آپ کو علم عطا فرمایا ہے خصوصاً آپکی امت کے اعمال قبر انور میں آپ پر پیش کیے جاتے ہیں۔ (تبیان القرآن ج1 ص572)

☆ ابولبرکات قادری بریلوی لکھتے ہیں: کوئی دن ایسا نہیں مگر پیش آپکی امت کے اعمال کو صبح وشام کیا جاتا ہے، پس آپ انکو نشانی اور ان کے اعمال کی وجہ سے پہچان لیتے ہیں۔ اسی عرض اعمال کی وجہ سے آپ ان پر گواہی دیں گے۔ (رسائل ومناظرے ابوالبرکات ص104)

☆ شرف قادری صاحب بریلوی لکھتے ہیں: نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم اپنی امت کے گواہ ہیں اور اس کا تقاضا ہے کہ آپ کے سامنے امت کے اعمال پیش کیے جائیں۔ (اسلامی عقائد ص277)

اگر عرض اعمال کی بنیاد پر ہر جگہ حاضر وناظر کہا جائے تو پھر شرف قادری صاحب کی اسی کتاب "اسلامی عقائد" کے ص230 پر پورا باب "عالم برزخ میں رشتہ داروں کے سامنے اعمال کا پیش کیا جانا" بھی موجود ہے۔ تو پھر سارے وفات شدہ حضرات کئی جگہوں پر حاضر وناظر ہوں گے۔ القصہ بغیر ہر جگہ موجود ہوئے بھی گواہی دی جاسکتی ہے جیسے یوسف علیہ السلام کے گواہ کی گواہی، حالانکہ وہ ہر جگہ یا اس جگہ موجود نہ تھا۔ تو

سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم بھی گواہی دے سکتے ہیں۔ وگرنہ بریلوی حضرات کو اذان چھوڑنی پڑے گی: "اشھد ان لا الہ الا اللہ" کہ میں گواہی دیتاہوں کہ اللہ کے علاوہ کوئی معبود نہیں، "اشھد ان محمدا رسول اللہ" کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔ جیسے یہ گواہی علم کے اعتبار سے ہے نہ کہ رؤیت ومشاھدے کی بناء پر، ایسے ہی سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم بھی گواہ ہیں۔

## جواب نمبر4:

اس لفظ "شاھد" کے کئی مطالب ومعانی ہیں:

1 - 2: کسی چیز کی **خبر دینے والے** اور **کسی چیز کے حال کو بیان کرنے والے** کو بھی "شاھد" کہتے ہیں۔(نجوم الفرقان ج4ص47)

3: امام سلمی کہتے ہیں پہلا معنی یہ ہوگا اللہ فرمارہا ہے "شاھدًا لنا" ہم نے تجھے اپنا **گواہ** بنایا ہے۔ (مسئلہ حاضر وناظر از اشرف جلالی ص19)

4: اس وجہ سے حضرت کا نام شاھد ہے کہ وہ بارگاہ ایزدی میں **حاضر ہونے والے** ہیں۔(شرح کبیرت احمر ص80از مولانا عبدالمالک)

یہ حوالے صرف بریلوی حضرات کی کتب کے ہیں جن میں "شاھد" کے مختلف معنی ومفہوم کو بیان کیا ہے۔ **معلوم ہوا** کہ شاھد کا معنی "حاضر وناظر کرنا" قطعی الدلالۃ نہیں۔ جب قطعی الدلالت نہیں تو اس عقیدے میں مفید نہیں ہو سکتا۔

## جواب نمبر5:

اس حدیث کو دیکھ کر "شھید" کا معنی کیجئے۔ آپ علیہ السلام فرماتے ہیں: **فَأَقُولُ كَمَا قَالَ الْعَبْدُ الصَّالِحُ {وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيدًا مَا دُمْتُ فِيهِمْ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِي إِلَى قَوْلِهِ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ}** (صحیح البخاری: ج2ص665رقم الحدیث3349)

یعنی قیامت کے دن میں بھی وہی کہوں گا جو نیک بندے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہیں گے: ﴿**وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيدًا مَا دُمْتُ فِيهِمْ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِي إِلَى قَوْلِهِ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ**﴾ کہ میں ان کی نگرانی کرتا رہا جب تک ان میں رہا اور جب تو نے مجھے اس دنیا سے اٹھالیا تو پھر تو ان ہی کا نگران ونگہبان تھا۔

معلوم ہوا کہ "شاہد" و"شہید" کا معنی ہر جگہ حاضر وناظر لینا درست نہیں ورنہ آپ یوں نہ فرماتے کہ اے اللہ! میرے اس دنیا سے کوچ کر جانے کے بعد نگران ونگہبان آپ ہی تھے نہ کہ میں۔ **المختصر** "شاہد" و"شہید" کا معنی گواہی ہوگا نہ کہ حاضر ناظر۔

## دلیل نمبر2:

قرآن مجید میں ہے: ﴿**وَكَيْفَ تَكْفُرُونَ وَأَنْتُمْ تُتْلَى عَلَيْكُمْ آيَاتُ اللَّهِ وَفِيكُمْ رَسُولُهُ**﴾ (آل عمران:101)

## جواب نمبر1:

یہ آیت بھی آپ کو مفید نہیں کیونکہ اس سے آپ کا عقیدہ ہر جگہ ناظر کا تو بن سکتا ہے حاضر کا تو نہیں بن سکتا۔ جو دعوی لکھا ہے اس کے مطابق۔ جبکہ اس آیت سے ہر جگہ موجود ہونا ثابت کر رہے ہو تو یہ آیت تمہارے بھی خلاف ہے۔

نمبر2)۔ کسی ایک مفسر جو متفق علیہ ہو اس آیت کے تحت تمہارا عقیدہ لکھا ہو؟ کیا پندرہ صدیوں بعد قرآن سمجھ آیا اور 15 صدیاں فہم قرآن سے خالی گئی ہیں۔

نمبر3)۔ اس آیت کا مفہوم سمجھنے کیلئے کسی بھی تفسیر کو اٹھایئے معلوم ہو جائے گا کہ اوس وخزرج کو لڑائی ختم کرنے اور صلح کا حکم دیا جارہا ہے کہ اب تم میں نبی آخر الزمان موجود ہیں اب کیوں لڑتے ہو۔

نمبر4)۔ چونکہ یہ قطعی الدلالۃ نہیں اس لئے کہ تمہارے عقیدے کو ثابت نہیں کر رہی تو یہ تمہیں مفید نہیں۔

نمبر5)۔ احادیث میں موجود ہے سیدہ عائشہؓ کے حجرہ میں پردے پر فوٹو ہونے کی وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم داخل نہ ہوئے جب تک اسے پھاڑ

کر پرزے پرزے نہیں کر دیا گیا۔

(مشکوۃ ص385)

اب تو جگہ جگہ فوٹو تو آپ کیسے یہاں موجود ہو سکتے ہیں؟

سیدنا ابن عمرؓ سے مروی ہے جسکا خلاصہ یوں ہے کہ جب بندہ جھوٹ بولتا ہے تو اس کے جھوٹ کی بدبو کی وجہ سے فرشتہ ایک میل دور چلا جاتا ہے۔

(ترمذی ج1ص19)

جب فرشتہ ایسی جگہ پر رہنا پسند نہیں کرتا تو سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کو آج کل ایسی مجالس عالم میں کیون موجود سمجھا جاتا ہے۔

دلیل نمبر3)۔الم تر۔القرآن

کیا تونے نہیں دیکھا اگر آپ پہلے ہر جگہ موجود نہ ہوتے تو اس طرح کیوں کہا جاتا ہے؟

الجواب۔اگر یہی معنی ہو اور اس کے علاوہ کوئی اور معنی نہ ہو تو پھر رضاخانی اس کو دلیل بنائیں ورنہ یہ قطعی الدلالۃ نہیں آپ کے دعوی کیلئے تو آپ کی دلیل کیسے ہوئی۔

نمبر 2)۔قرآن مقدس میں ہے الم تروا کیف خلق اللہ سبع سموت طباقا۔کیا تم نے نہیں دیکھا کہ کس طرح اللہ تعالی نے سات آسمان تہ بہ تہ بنائے

۔

کیا تمام انسان اس وقت موجود تھے جب سات آسمان تہ بہ تہ بنائے گئے ایک جگہ یوں ارشاد ہے الم یروا کم اھلکنا من قبلھم من قرن۔القرآن، کیا ان لوگوں نے نہ دیکھا کہ کتنی جماعتیں ہم نے ان سے پہلے ہلاک کر دی کیا کافر و مشرک بھی اس وقت موجود تھے؟

اب معنی ومطلب کے بیان کیلئے بریلوی اکابر کی طرف رخ کرتے ہیں تاکہ رضاخانی مان لیں بریلوی علامہ غلام رسول سعیدی لکھتے ہیں

الم تر۔کیا آپ نے نہیں دیکھا۔کی تحقیق

رؤیت کے معنی دیکھنا ہے اور یہ رؤیت قلبی یعنی علم کے معنی میں بھی آتا ہے اس لیے کہا آپ نے نہیں دیکھا اسکا معنی ہے کیا آپ نے نہیں جانا؟ یہ جملہ ان چیزوں کیلئے کہا جاتا ہے جو پہلے مذکور ہو اور جن کا پہلے علم ہو اور ان کا استعمال ان چیزوں کو یاد دلانے ان کو مقرر اور ثابت کرنے اور ان پر تعجب ڈالنے کیلئے ہوتا ہے اور کہیں اس کے بغیر بھی اس جملہ کو استعمال کیا جاتا ہے اس وقت یہ کسی چیز کی خبر دینے اور خبر پر تعجب میں ڈالنے کیلئے ہوتا ہے اور کبھی مجازا استعمال کرتے ہیں اور جس نے کسی چیز کو نہیں دیکھا ہوا ہوتا اس کو اس شخص کے ساتھ تشبیہ دیتے جس نے اس چیز کو دیکھا ہوا ہوتا ہے تاکہ مخاطب اس پر متنبہ ہو کہ یہ چیزیں اس پر مخفی نہیں ہوتی چاہئے تھی اور اسکو اس پر تعجب ہونا چاہئے تھا یا یہ بتلانا مقصود ہوتا ہے کہ یہ چیزیں شہرت کے اس درجہ میں ہے کہ کسی پر مخفی نہیں ہے حتی کہ مخاطب پر بھی مخفی نہیں اور اس سے مقصود یہ ہے کہ اس کے بعد جو واقعہ ذکر کیا جارہا ہے اس پر غور و فکر کیا جائے اور اس عبرت حاصل کی جائے۔

(تبیان القرآن ج1ص874،873)

بریلوی علامہ عبدالرزاق بھر تالوی لکھتے ہیں

الم ترالی الذین خرجوا من دیارھم

کیا آپ کو علم حاصل نہیں ہوا ان لوگوں کا جو نکلے اپنے گھروں سے بے شک رؤیۃ کا معنی کبھی بصیرت یعنی دل سے دیکھنا ہوتا ہے اور اس کا مطلب علم ہوتا ہے جیسا کہ اللہ تعالی کا ارشاد گرامی ہے وارنا مناسکنا کا معنی یہ ہے کہ ہمیں ہماری عبادت کا علم عطا فرما اور ربّ اللہ تعالی نے فرمایا

فاحکم بین الناس بما اراک اللہ

کا معنی یہ ہے آپ فیصلہ فرمایئں لوگوں کے درمیان اس سے جو اللہ نے آپکو علم عطا کیا۔

رویت قلبی دل سے دیکھنا یعنی علم حاصل ہونا کی پھر دو قسمیں ہیں کبھی مخاطب کو پہلے علم حاصل نہیں ہوتا بلکہ کلام کا تعلق ابتداء سے ہوتا ہے جس طرح کوئی شخص دوسرے کو کہے الم ترالی ماجرٰی علی فلاں کیا تمہیں فلاں شخص کے جاری رہنے والے کام کا علم نہیں اس کلام کا مقصد دوسرے کو بتانا ہوتا ہے جسے پہلے سے علم حاصل نہیں ہوتا۔

رویت قلبی کی دوسری قسم یہ ہے کہ جب کسی کو پہلے سے علم ہوتا ہے پھر بات کو پختہ کرنے کیلئے استفہام انکاری کے طور پر یہ کلام کیا جاتا ہے الم تر کیا تمہیں علم حاصل نہیں یعنی تمہیں علم حاصل ہے۔

دونوں معانی مراد ہوسکتے ہیں۔

پہلے معنی کے لحاظ سے اس آیت کریمہ میں یہ احتمال پایا گیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو پہلے اس واقعہ کا علم نہ ہو بلکہ اس آیت کریمہ کو نازل فرما کر آپکو علم عطا کیا گیا ہو دوسرے معنی کے لحاظ سے ہم یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس آیت کریمہ کے نازل ہونے سے پہلے اس واقعہ کا علم حاصل تھا آپ کے علم کے مطابق آیت کریمہ کو نازل کیا گیا اب مطلب واضح ہے کہ یہ کہا گیا ہے کیا آپ کو علم حاصل نہیں ؟ یعنی یقینا آپکو علم حاصل ہے الم تر کے خطاب سے ظاہر تو یہی ہے کہ یہ خطاب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو کیا گیا لیکن یہ بھی احتمال ہے کہ یہ خطاب آپ کو بھی ہے اور آپ کے ساتھ آپ کی امت کو بھی۔

(نجوم العرفان ج6 ص30،29،28،)

اب معلوم ہو گیا کہ خطاب امت کو بھی ہو سکتا ہے تو کیا یہ بھی ہر جگہ حاضر وناظر ہونگے۔

دوسری بات یہ بھی کہ اگر آپ علیہ السلام کو ان واقعات کے مشہور ومعروف ہونے کی وجہ سے یا خدا تعالی کے یہ معلومات دینے کی وجہ سے علم ہو تو پھر یہ لفظ الم تر متوجہ کرنے کیلئے آتا ہے ان واقعات کی طرف ورنہ آپ کو ان کا علم دینے کیلئے آیت آتی ہے۔

دلیل نمبر4)۔ان رحمت اللہ قریب من المحسنین

سے معلوم ہوا کہ اللہ کی احمت نیک لوگوں کے قریب ہے اور ومارسلنک الا رحمۃ للعالمین سے معلوم ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کی رحمت ہیں تو سرکار نیک لوگوں کے قریب ہوئے اور

ورحمتی وسعت کل شیء

سے معلوم ہوا کہ اللہ کی رحمت نے ہر شے کو گھیرے ہوا ہے تو حضور ہر شیء کو گھیرے ہوئے ہیں یعنی ہر جگہ حاضر وناظر ہیں۔

الجواب 1)۔یہ تفسیر پندرہ صدیوں میں کسی متفق ومعتمد علیہ نے نہیں کی

2)۔قرآن میں رحمت ،بارش ،تکلیف کے بعد راحت ،میاں بیوی کے مابین محبت ،وغیرہ کو بھی کیا گیا ہے اور بریلوی ملاؤں نے تو اپنے بزرگوں کو رحمۃ للعالمین قرار دیا گیا ہے ،مولانا رومؒ نے دھوپ کو رحمۃ قرار دیا ہے کیا یہ سب چیزیں ہر جگہ حاضر وناظر سمجھی جائیں۔

نمبر3)۔آپ ایک جگہ تشریف فرماہیں اور آپ کا دیا ہوا دین جو رحمت ہے وہ ہر جگہ ہے دیا ہوا قرآن ہر جگہ ہے آپکی دعاؤں کی برکات جو رحمت ہے وہ ہر جگہ لوگوں پر برس رہی ہے جیسے سورج ایک جگہ دھوپ ہر جگہ ایسے ھی سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک جگہ آپکی برکات ورحمات ہر جگہ۔

نمبر4)۔دلیل دعوی کے مطابق نہیں دعوی صرف ناظر ہونے کا دلیل حاضر وناظر کی۔

نمبر 5)۔اس سے مراد خاص قسم کی رحمت ہے جو کہ مومنوں کے اوپر ہوتی ہے اور اس سے پر جگہ کا دعوی بھی چھوڑ دینا چاہیئے کیونکہ ہر جگہ تو مومن نہیں ہیں۔

دلیل نمبر 5)۔ ماکنت تقول فی ھذا الرجل

یعنی قبر میں فرشتے پوچھتے ہیں اس آدمی یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں کیا کہتے ہو۔ تو معلوم ہوا کہ آپ ہر جگہ موجود ہیں۔

الجواب 1)۔ اس مسئلہ میں دلیل قطعی لانی چاہیئے تھی اور یہ دلیل قطعی نہیں کیونکہ متواتر نہیں۔

2)۔ جو آدمی مشہور اور معروف ہو یا کوئی جگہ جس کا تصور ذھن میں ہو اس کے بارے میں ھذا کہہ دیا جاتا ہے

3)۔ چاند کو سیدنا ابراہیم علیہ السلام ھذا ربی کہہ رہے ہیں کیا چاند ہر جگہ موجود ہے۔

نمبر 4)۔ سیدنا جبرئیل علیہ السلام ایک اعرابی کی شکل میں سولات کرتے ہیں ان کے چلے جانے کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ھذا جبرئیل یہ جبرئیل تھے۔

(بخاری ج2 ص704، مسلم ج1 ص29)

کیا جبرئیل امین ہر جگہ حاضر وناظر ہیں؟ معلوم ہو گیا کہ لفظ ھذا ھمیشہ محسوس اور دکھائی دی جانے والی چیز کیلئے استعمال نہیں ہوتا بلکہ جس چیز کا ذھن میں تصور ہو اس کیلئے بھی ھذا بول دیتے ہیں۔

تو فرشتے اشارہ کر رہے ہیں جو سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کا تصور اس کے ذہن میں اس طرف۔

نمبر 5)۔ فاضل بریلوی فرماتے ہیں ما تقول فی ھذا الرجل ان کے بارے میں کیا کہتا ہے اب نہ معلوم سرکار خود تشریف لاتے ہیں یا روضہ مقدسہ سے پردہ اٹھا دیا جاتا ہے۔

(ملفوظات حصہ ص75)

تو جب احتمال آ گیا تو استدلال باطل ہو گیا۔

نمبر 6)۔ سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم بقول تمھارے وہاں تشریف لے جاتے ہیں تو معلوم ہوا کہ پہلے وہاں نہ تھے۔

نمبر 7)۔ سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم بقول تمہارے اگر قبر میں تشریف لے جاتے ہیں تو پھر صبح کے وقت کیوں پوچھ رہے ہیں متی دفن ھذا اس آدمی کو کب دفن کیا گیا ہے؟

(مشکوۃ شریف ج1 ص145)

اور یوں کیوں فرما رہے ہیں مسجد کے خادم کے دفن ہونے کا جب آپ کو علم ہوا کہ افلا کنتم آذ نتمونی بہ دلونی علی قبرہ۔

(بخاری ج1 ص65، مسلم ج1 ص309)

تم نے مجھے اس کے جنازے کا کیوں نہ بتایا اچھا مجھے اسکی قبر بتاؤ۔ اگر آپ رات کو وہاں تشریف لے گئے تو پھر یوں کہنے کی کیا ضرورت؟

نمبر 8)۔ پہلے یہ بات بتائی جائے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو رجل) آدمی (کہا جا رہا ہے کیا تم نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو آدمی، بشر ماننے کیلئے تیار ہو؟ اگر ہو تو وہ تمام فتوے ہم حاضر کر دیتے ہیں جو نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو بشر کہنے پر بریلوی اکابر نے دیے ہیں تو یہ دلیل تو تمہارے لیے ایمان لیوا ثابت ہو گی۔

دلیل نمبر 6)۔ السلام علیک ایھا النبی۔

صیغہ خطاب سے درود سلام کا عرض کرنا بتاتا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر جگہ موجود ہیں کیوں نمازی بھی تقریبا ہر جگہ ہوتے ہیں۔

الجواب نمبر 1)۔ جیسے خطوط میں خطاب کے الفاظ لکھے جاتے ہیں جیسے السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ حالانکہ حاضر وناظر کوئی بھی نہیں سمجھتا جیسے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے انی ادعوک بدعایۃ الاسلام خط میں ہرقل کو لکھا حالانکہ وہ کافر ہے اور ہر جگہ حاضر وناظر اسے ماننے کیلئے بریلوی بھی قطعا تیار نہیں۔ تو یہ خطاب خطوط کی طرح کہ جب قاصد خط لے جا کر پہنچا دے گا تو خطاب درست ہو جائے گا اسی طرح جب یہ درود سلام پڑھا

جاتاہے تومقصود یہی ہوتی ہے کہ فرشتے یہ سلام آپ کی خدمت میں پہنچادیں گے تو یہ درست ہے اور احادیث کے مطابق ہے۔

من صلی علی عند قبری سمعتہ ومن صلی علی نائیا ابلغتہ،

ان للہ ملائکۃ سیاحین فی الارض یبلغونی عن امتی السلام،

کچھ فرشتے اسی کام پر مقرر کیے گئے ہیں جو جو امتی کا سلام آپ تک پہنچاتے ہیں تو معلوم ہو گیا دور سے سلام وصلوۃ فرشتے پہنچاتے ہیں چاہے صیغہ خطاب سے ہو یا نہ ہو۔

نمبر 2)۔مسئلہ عقیدے کا ہے یہ خبر واحد ہے جو اس سے ثابت نہیں ہوتا۔

نمبر3)۔مولوی فیض احمد اویسی لکھتے ہیں فرشتوں کے ذریعے ندا پہنچایا جانا۔یہ عنوان باندھ کر پہلی حدیث ان للہ ملائکۃ سیاحین فی الارض ،الحدیث ،لائے ہیں اور آگے لکھتے ہیں حدیث التحیات میں سلام کا طریقہ اس طرح پر سکھایا گیاہے۔التحیات للہ والصلوت الخ۔

(ندائے یارسول اللہ ص30)

معلوم ہوا کہ یہ بھی فرشتوں کے ذریعے پہنچایا جاتا ہے۔

اگر کوئی یوں کہے کہ شیخ عبد الحق محدث دہلویؒ کے نزدیک یہ اس لیے ہیں کہ حقیقت محمدیہ ہر ذرہ میں موجود ہے۔تو جوابا عرض ہے کہ بریلوی علامہ پیر نصیر الدین گولڑوی لکھتے ہیں بعض کم علم حقیقت محمدیہ سے مرادرسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی معروف ذات لیتے ہیں جو غلط محض ہے

۔

(راہ ورسم ومنزل ہاص63)

اور دوسری بات یہ ہے کہ عقیدہ کامسئلہ حدیث خبر واحد سے بھی ثابت نہیں ہوتا چہ جائیکہ کسی بزرگ کی بات سے ہو۔

ہماری اس تحریر سے یارسول اللہ کہنے کامسئلہ بھی حل ہو گیا۔اگر کوئی درود شریف میں یہ لفظ استعمال کرے اور مقصود وہی ہے کہ فرشتے پہنچائیں گے تو درست ہیں مثل السلام علیک ایھاالنبی کے ،اور عبد السمیع رامپوری صاحب لکھتے ہیں جس نے یارسول اللہ کہاتواس کے معنٰی عربی قاعدہ سے یہ ہوئے کہ میں رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلم کو پکارتاہوں یعنی ان کو یاد کرتاہوں اور انکانام لیتاہوں،

(انوارساطعہ ص321)

یعنی یارسول اللہ کامعنی یہ ہے میں ان کانام لیتاہوں اس میں حاضر وناظر سمجھنا کہاں سے ہوا،ایک جگہ یوں لکھتے ہیں تمھارے نام پہ قربان یارسول اللہ۔فداتم پہ میری جان یارسول اللہ۔اس کامطلب یہ ہے کہ میری جان حضرت پر قربان ہے،اسکی مراد جملہ خبریہ ہے اگرچہ اس نے لفظ ندایہ بولا کیاضروری ہے کہ یوں کہو یہ شخص خدا کی طرح حاضر وناظر جان کر پکارتاہے البتہ تم خود شرک وکفر کے معنی یہ کہہ کر لوگوں کے ذہن میں جماتے ہو کہ لفظ یا نہیں ہوتا مگر واسطے حاضر کے۔الخ۔۔

(انوارساطعہ ص319 )

معلوم ہو گیا خدا کی طرح ہر جگہ حاضر وناظر مان کر یارسول اللہ کہنا شرک ہے کفر ہے،اور بریلویوں کے بہت بڑے سکالر پروفیسر مسعود لکھتے ہیں ،یارسول اللہ ہمراہی درود شریف یابوقت کسی موقع کے اوپر مزار شریف وغیرہ کے درست ہے اور ہر وقت مثل نشست وبرخاست کے کہنا ناجائز ہے

(تذکرہ مظہر مسعود ص131 )

اگر یہ ہر جگہ مانتے تو ناجائز نہ کہتے،

دلیل 7)۔نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایاان اللہ زوی الی اا لارض حتی رایتُ مشارقھا ومغاربھا۔اللہ تعالی نے میرے لئے زمین کو سمیٹ دیا

ہے یہاں تک کہ میں نے اس کے مشارق و مغارب کو دیکھا۔ اس سے معلوم ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر شے دیکھ رہے ہیں ہمارا دعوی ثابت ہو گیا۔

الجواب 1)۔ یہ خبر واحد ہے اس سے عقیدہ ثابت نہیں ہوتا۔

نمبر 2)۔ ایک دفعہ اللہ تعالی نے مشرق و مغرب کی سیر کرادی اس سے ہر وقت ہونا کیسے لازم ہے جب کہ آپ کا عقیدہ تو ہر وقت کا ہے۔ اور ایک دفعہ کا دیکھنا جو ہے اس سے بھی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ آپ نے ہر ہر ذرے ہر ہر قطرے اور ہر ایک شے کو تفصیلا دیکھا ہو۔

آدمی اپنے سر کو روزانہ کئی بار دیکھتا ہے مگر کتنے بال ہیں لمبے کتنے ہیں یہ اسے معلوم نہیں ہوتا نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے بیت المقدس کو تو دیکھا تھا مگر اسکی کھڑکیاں و دروازے کتنے تھے یہ آپکو معلوم نہ تھا اسی لیے تو اللہ تعالی مدینہ طیبہ میں وہ عمارت سامنے کر دی آپ دیکھ کر بتاتے رہے۔

نمبر 3)۔ یہ واقعہ معراج کا ہے جب آپ کا دعوی تو شروع سے ہے اس لیے دلیل آپ کی نہیں بن سکتی۔ کیونکہ آپ کو ماننا پڑیگا پہلے حاضر و ناظر نہیں تھے۔ اگر پہلے سے مانتے ہو تو یہ دلیل آپکو مفید نہیں۔

نمبر 4)۔ اگر آدمی لاکھ دو لاکھ کے مجمع کو دیکھے کیا ہر آدمی کے بال، کپڑے، اعضاء، داڑھی وغیرہ سب کو دیکھتا ہے جیسے یہ سب چیزیں آدمی نہیں دیکھتا ایسی صورت وہاں تصور کر لیں۔ یا آدمی ایک باغ دیکھتا ہے کیا ہر ایک ٹہنی کو ہر ایک پتے کو ہر شاخ کو دیکھتا ہے؟ باغ تو دیکھتا ہے مگر ہر ہر شے کو نہیں دیکھتا۔ قس علی ھذا

نمبر 5)۔ ابن حجرؒ نے شرح نخبۃ الفکر میں ص 85 پر لکھتے ہے اگر یہ بات ثابت ہو جائے کہ معراج کی رات آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے روئے زمین کے تمام

مومن آدمیوں کو دیکھ لیا تھا تو پھر سب کو صحابی ماننا پڑیگا الخ ملخصا

دلائل اہل سنت والجماعت دیوبند

دلیل نمبر 1)۔ سبحن الذی اسری بعبدہ۔ القرآن۔

واقعہ معراج کی ضرورت نہیں رہتی اگر سرکار ایک جگہ تشریف فرما ہو کر ساری کائنات کو ملاحظہ فرما رہے تھے۔

دلیل نمبر 2)۔ فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین۔ القرآن۔

آپ نصیحت کے بعد ظالموں کے پاس نہ بیٹھیں اگر اٹھنے کے بعد بھی وہاں موجود ہیں تو اٹھانے کا کیا فائدہ؟

دلیل نمبر 3)۔ ولا تقم علی قبرہ۔ القرآن۔ اگر آپ ہر جگہ ہیں تو اس کا صاف انکار ہوتا ہے کہ منافق کی قبر پر کھڑے نہ ہوں۔

دلیل نمبر 4)۔ ولقد جاءت رسلنا ابراھیم بالبشری قالوا سلما قال سلما فما لبث ان جاء بعجل حنید فلما را اید یھم۔ القرآن۔

فرشتے سیدنا ابراہیم علیہ السلام کو بشارت دینے آئے آپ ان کے لیے بچھڑا بھون لائے۔ جب دیکھا کہ وہ نہیں کھا رہے تو آپ ڈر گئے فرشتوں نے تسلی دی کہ آپ نہ ڈریں ہم فرشتے ہیں۔ الخ

اگر سیدنا ابراہیم علیہ السلام ہر جگہ حاضر و ناظر ہوتے تو نہ بچھڑا بھونتے نہ ان کے نہ آنے سے ڈرتے اور نہ فرشتوں کو یہ کہنا پڑتا کہ ہم فرشتے ہیں

دلیل نمبر 5)۔ و تفقد الطیر فقال مالی لا اری الھُدھُد ام کان من الغائبین۔ القرآن۔

سیدنا سلیمان علیہ السلام نے فرمادیا کہ ھُدھُد مجھے نظر نہیں آرہا۔ اگر ہر جگہ کی بات سنتے اور ہر جگہ کو دیکھتے ہوتے تو یوں کیوں فرماتے۔

دلیل نمبر 6)۔ واذا سر النبی الی بعض ازواجہ حدیثا۔ القرآن۔

نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک راز اپنی ایک اہلیہ محترمہ کو بتایا اور انہیں آگے بتانے سے بھی روکا مگر انہوں نے بتا دیا۔ یہ انکا آگے بتانا قرآن نے آکر آپکو بھی بتا دیا۔ جب آپ نے ان سے پوچھا تو انہوں نے کہا من انباک قال نبانی العلیم الخبیر۔ آپکو کس نے بتایا تو آپ نے فرمایا مجھے خدا نے

خبر دی معلوم ہوتا ہے کہ ازواج مطہرات کا عقیدہ اگر یہ ہوتا کہ آپ ہر جگہ سے دیکھتے بھی ہے اور سنتے بھی ہے ساری کائنات ان کے پیش نظر ہے تو نہ وہ راز آگے کسی کو بتاتیں نہ آپ سے پوچھتیں کہ آپ کو کس نے بتایا ہے؟

دلیل نمبر 7)۔ سیدنا عاصمؓ اور ان کے ساتھ چند صحابہ کرام تبلیغ کیلئے گئے راستے میں کفار نے دھوکہ دیا اور ان پر حملہ کر دیا تو عاصم نے شہادت سے پہلے یہ جملہ کہا اللھم اخبر عنا نبیک۔

(بخاری ج2ص568)

دلیل نمبر8)۔ تفاسیر میں موجود ہے کہ سیدنا ابو بکرؓ نے یہودی کو تھپڑ مارا یہودی آکر حضور علیہ السلام کی خدمت میں شکایت کی تو آپ نے سیدنا ابو بکرؓ سے پوچھا تو انہوں نے وجہ بتائی تو آپ نے فرمایا گواہ لے آؤ سیدنا ابو بکرؓ پریشان ہوئے خدا نے آسمان سے آیت اتار دی۔

اگر جناب ابو بکر کا عقیدہ ہوتا کہ سرکار ہر جگہ سے دیکھتے سنتے ہیں تو پھر عرض کر دیتے کہ سرکار آپ ہی تو گواہ ہیں۔

دلیل نمبر9)۔ حدیث شریف۔ کاش میں دیکھتا اپنے بھائیوں کو۔

(نور علی نور ص23)

دلیل نمبر10)۔ مولوی صادق بریلوی لکھتا ہے

مشہور یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت رقیہ کے فوت ہونے کے وقت حاضر نہ تھے۔

(تاریخ مدینہ ص175)

دلیل نمبر11۔ ابن مندہ وابو نعیم معرفۃالصحابہ میں حضرت ربیعہ بن وقاص سے راویت نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں تین مقامات ایسے ہیں کہ ان میں بندے کی دعا رد نہیں کی جاتی ان میں سے ایک وہ بندہ جو جنگل میں کھڑا ہو کر اس حال میں نماز ادا کرے کہ اسے اس کے رب عز و جل کے سوا کوئی نہ دیکھتا ہو۔

(فضائل دعا ص225 مکتبہ مدینہ )

دلیل نمبر ۱۲)۔ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

وان کنت لم ار منازلھم

میں نے اگرچہ ان اشعری لوگوں کے ٹھکانے کو نہیں دیکھا۔

( بخاری ج2ص608)

دلیل نمبر)13۔ نبی پاک علیہ السلام نے وفات تک چھاننی نہیں دیکھی۔

(بخاری ج2ص814)

دلیل نمبر14)۔ نبی پاک علیہ السلام نے ایک موقعہ پر یوں بھی فرمایا۔ الشاھد یری مالا یری الغائب۔

(رشد الایمان از مولوی عبد الرشید رضوی بریلوی ص86)

یعنی جو موجود دیکھتا ہے وہ غائب نہیں دیکھتا۔ اس میں غائب کا لفظ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ذات کے لیے فرمایا ہے۔

دلیل نمبر15)۔ علامہ سبکی لکھتے ہیں حضرت ابو بکرؓ سے منقول ہیں کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے آواز بلند کرنا نہ نبی کی زندگی میں جائز تھا نہ موت کے بعد۔ حضرت عائشہؓ کے بارے میں مشہور ہے کہ اگر حضور کی قبر مبارک کے پاس کوئی کھٹکا کرتا ہے تو کہلاتی تھیں حضور کو تکلیف نہ پہنچاؤ۔ حضرت علیؓ نے اپنے گھر کی چوکھٹ وغیرہ بنوائی تو مناصع میں لے جاکر بنوائی جو آبادی سے باہر جنگل ہے تاکہ قبر مبارک کے پاس کھٹکا نہ ہو ۔علامہ سبکی آگے لکھتے ہیں صحابہ کرامؓ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم کیوجہ سے قبر کے پاس بہت پست آواز سے گفتگو کرتے تھے۔ ایک دن

حضرت عمرؓ مسجد میں تشریف فرماتھے دونوجوان مسجد میں آئے اور بلند آواز سے آپس میں باتیں کرنے لگے حضرت عمرؓ نے ان کو اپنے پاس بلایا اور دریافت کیا تم کہاں سے آئے ہو انہوں نے کہا ہم طائف کے باشندے ہیں طائف سے آئے ہیں حضرت عمرؓ نے فرمایا اگر تم مدنی ہوتے تو ابھی تمہارے کوڑے لگاتا۔

(زیارت خیر الانام ترجمہ شفاء السقام ص147،146،مصدقہ ابوالحسن زید فاروقی )

معلوم ہو اصحابہ کرام قبر کے قریب تو آواز اونچی یا کٹھا نہیں کرتے تھے اگر ہر جگہ آپ کو حاضر وناظر سمجھتے تو پھر ہر جگہ یوں ہی کرتے۔

دلیل نمبر16)۔سیدہ عائشہؓ کا ہار گم ہو گیا ایک غزوہ میں تو نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم ہار کو تلاش کرنے کیلئے رک گئے فاقام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی التماسہ۔

(بخاری ج2ص663)

دلیل نمبر17)۔علامہ ابن کثیرؒ نے سانحہ بیر معونہ کے متعلق یوں لکھا ہے حضرت عمرو بن امیہؓ کو اس لیے گرفتار کرنے کے بعد چھوڑ دیا گیا تھا کہ ماں کی طرف سے ان کا قبیلہ مضر تھا اور ان کے ساتھ ایک انصاری ساتھی کو بھی چھوڑ دیا گیا تھا۔اس سانحہ کی خبر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عمرو بن امیہ اور اس کے اس انصاری ساتھی نے ہی دی تھی۔

(البدایۃ والنھایۃ ج4ص483)

دلیل نمبر18)۔سیدنا حبیبؓ نے شہادت سے پہلے یوں کہا

اے اللہ ہم نے تیرے رسول کی رسالت کی تبلیغ کر دی تو بھی اپنے رسول کو ہماری اس حالت کی خبر پہنچادے۔

(سیرت ابن ہشام ج2ص328)

دلیل نمبر19)۔حضرت کعب بن مالک فرماتے ہیں

فمار جل یرید ان یتغیب الا ظن انہ سیخفی لہ مالم ینزل فیہ وحی۔

(بخاری ج2ص634)

یعنی فوج کی کثرت کی وجہ سے اگر کوئی شخص اس خیال سے شریک نہ ہوتا کہ جب تک وحی نازل نہ ہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اسکی اطلاع نہیں ہو سکتی تو اس کا یہ خیال صحیح ہوتا۔

دلیل نمبر20)۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

وان یخرج ولست فیکم فکل امرء حجیج نفسہ۔

(مسلم ج2ص401)

یعنی اگر دجال میری عدم موجودگی میں ظاہر ہوا تو ہر آدمی اپنا محافظ خود ہے۔

دلیل نمبر21)۔نبی علیہ السلام نے فرمایا

صنفان من اھل النار لم ارھما الحدیث۔

(بخاری ج1ص448،مسلم ج2ص383)

یعنی جہنمیوں کے دو طبقے ایسے ہیں جنکو میں نے نہیں دیکھا۔

فتاوی جات

1)۔حضرت علامہ عبد الحی لکھنویؒ لکھتے ہیں واقعی انبیاء،واولیاء،کو ہر وقت حاضر وناظر جاننا اور اعتقاد رکھنا کہ ہر حال میں وہ ہماری ندا سنتے ہیں اگرچہ

ندادور سے بھی ہو شرک ہے۔

م(جموعۃ الفتاوی ج1 ص46)

2)۔فتاوی مسعودی میں ہے۔یارسول اللہ کہنا مثل سونے اور نشست اور کاروغیرہ کے وقت ممنوع ہے اور بہ نیت حاضر وناظر کہنا موجب شرک کا ہے۔

(فتاوی مسعودی ص529 مصدقہ عبد الحکیم شرف قادری بریلوی، مولوی منشا تابش قصوری بریلوی )

3)۔علامہ ابن نجیمؒ لکھتے ہیں۔

قال علماء نا من قال ارواح المشائخ حاضرۃ تعلم یکفر۔

(البحر الرائق ج5 ص124)

یعنی ہمارے احناف فرماتے ہیں کہ جو یہ کہے کہ مشائخ کی ارواح حاضر ہیں اور جانتی ہیں تو ایسا شخص کافر ہے۔

4)۔شاہ عبد العزیز محدث دھلوی فرماتے ہیں انبیاء مرسلین رالوازم الوھیت از علم غیب وشنیدن فریاد ہر کس در ہر جاوقدرت بر جمیع مقدرات ثابت کنند۔

(تفسیر عزیزی ج1 ص55)

یعنی جمیع غلط عقائد میں سے یہ بات بھی ہے کہ نبی اور پیغمبروں کیلئے خدائی صفات جیسے علم غیب اور ہر جگہ سے ہر شخص کی فریاد سننا اور تمام ممکنات پر قدرت ثابت کرتے ہیں اس سے معلوم ہوا کہ علم غیب اور ہر جگہ حاضر وناظر ہونا خدا کی صفت ہے کسی اور میں ماننا شرک وکفر ہے۔

بریلوی مسئلہ علم غیب

چند تمہیدی باتیں۔

1)۔باقی شرائط وہی مسئلہ حاضر وناظر والی ہیں۔

2)۔دلیل وہ پیش کی جائے جو بریلوی حضرات کے مسلک کے مطابق ہو۔مثلا فاضل بریلوی نے الدولۃ المکیہ میں بیان کیاہے کہ ہم علم غیب مکمل ہونا نزول قرآن پر مانتے ہیں اس لیے دلیل وہ پیش کی جائے جو ختم قرآن والی آیت ہو۔کیونکہ اگر اس سے پہلے والی آیات پیش ہونگی تو وہ انکے دعوی کو ثابت نہیں کرینگی۔

3)۔چونکہ بریلوی حضرات کے نزدیک علم غیب کا منکر کافر ہے اس لیے منکر کا حکم کافر بھی لکھ کے دیں گے۔

اس پر چند دلائل

دلیل نمبر1)۔اللہ تعالی نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب سے منکر کو کافر فرمایاہے۔

(فہارس فتاوی رضویہ ص874)

دلیل نمبر2)۔آپکی ذات سے علم غیب کی نفی کرتے ہیں وہ درحقیقت آپ کے محمد ہونے کے قائل نہیں۔

(مقیاس حنفیت ص312)

دلیل نمبر3)۔آپ کے علم غیب کلی صحیح حدیث نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہیں تو ان سے انکار کرنا اور تاویلات فاسدہ کرکے لوگوں کو گمراہ

کرنا یہ ایمان سے خارج ہوتا ہے۔

(مقیاس حنفیت ص379)

دلیل نمبر4)۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب کے منکر پکے منافق ہیں۔

(کلمہ حق شمارہ نمبر4از رشد القادری ص7)

دلیل نمبر5)۔ علم غیب کے منکر کو اللہ تعالی نے خبیث کہا ہے۔

(فتاوی اویسیہ ج1ص159)

دلیل نمبر6)۔ علم غیب کا منکر نبوت کا منکر ہے۔

(مقالات شیر اہلسنت ص237)

دلیل نمبر7)۔ اگر کسی نے بھی نبی علیہ السلام کے متعلق یہ عقیدہ قائم کر لیا جائے کہ اسکو فلاں چیز کا علم نہیں تو ایسا فاسدہ وباطل عقیدہ اس امر کو مستلزم ہو گا کہ اس نبی کا عقیدہ توحید ناقص ہے چہ جائیکہ افضل الانبیاء صلوت اللہ وسلامہ علیہ کے متعلق یہ کفری عقیدہ ہو کہ عالم ماکان ومایکون کو فلاں چیز کا علم نہیں۔

(تحفظ عقائد اہلسنت ص550،549)

معلوم ہوا کہ علم غیب کا منکر کافر ہے اس لیے بریلوی لکھ کر دیں کہ علم غیب کا منکر کافر ہے۔

بریلوی دعوی جات

مولوی احمد رضاخان لکھتا ہے

1)۔ حضرت عزت عظمتہ نے اپنے حبیب اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام اولین وآخرین کا علم عطا فرمایا مشرق تا مغرب، عرش تا فرش سب انہیں دکھایا ملکوت السموت والارض کا شاھد بنایا اشیاء مذکورہ سے کوئی ذرہ حضور علیہ السلام کے علم سے باہر نہ رہا۔ انباء المصطفے ص48 آگے یوں بھی لکھا ہے کہ یہ علم اجمالی نہیں تفصیلی ہے

2)۔ نبی علیہ السلام کے واسطے ہر مسلمان کو غیب کلی تسلیم کرنا عین ایمان ہے۔

(مقیاس حنفیت ص467)

3)۔ آپکو اللہ نے کلی علم غیب عطا فرمایا۔

(رشد الایمان ص99)

4)۔ اللہ تعالی نے کلی علم غیب عطا فرمایا۔

(علم المناظرۃ از فیض احمد اویسی ص6)

خلاصہ یہ نکلا کہ پہلے دعوی کا مقصد بھی کلی علم غیب ہے۔

اب بریلوی سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے کلی علم غیب ماننے کی وجہ سے ایک نص قطعی پیش کرے گے جو قطعی الدلالۃ ہو تا کہ ان کا دعوی ثابت ہو جائے

تنقیح دعوی

تنقیح نمبر1)۔ اس دعوی کی وجہ سے بریلوی مشرک ٹھہرتے ہیں کیونکہ

1)۔ مفتی احمد یار نعیمی گجراتی لکھتا ہے کلی اختیارات اور مکمل علم غیب پر خدائی دارومدار ہے۔

(مواعظ نعیمیہ حصہ دوم ص265)

2)۔جو علم اللہ نے اپنی ذات کیلئے خاص کیا ہے وہ ہر ایک کے احوال کا تفصیلی و مکمل علم ہے۔

(اسلامی عقائد ص120 از شرف قادری)

3)۔علم غیب کلی کی چابیاں اللہ تعالی کے ساتھ مختص ہیں۔

(عقائد و نظریات ص87)

4)۔ان الغیب المختص بہ تعالی بمعنی المختص بہ علمہ سبحانہ وتعالی بہ ھو کل غیب۔

(اصول تکفیر ص310)

یعنی کل غِیب خاصہ خدا ہے۔

5)۔رسل کرام سب غیوب پر مطلع نہیں ہوتے تاکہ خصوصیت الہی برقرار رہے۔

(فتاوی مھریہ ص8)

6)۔فاضل بریلوی نے فلاسفہ کا رد کرتے ہوئے پہلے ان کا عقیدہ جو عقول عشرہ کے بارے میں ہے پھر اسے رد کیا۔اسطرح کہ کوئی ذرہ ذرات عالم سے ان پر مخفی رہنا ممکن نہیں۔یہ فلاسفہ کا عقیدہ نقل کیا آگے رد دیکھئے یہ خاص صفت عالم الغیب والشھادۃ کی جل و علی قال تعالی

لا یعزب عنہ مثقال ذرۃ فی الارض ولا فی السماء۔

نہیں چھپتی تیرے رب سے ذرہ برابر چیز زمین اور نہ آسمان میں۔اسکا غیر خدا کیلئے ثابت کرنا قطعا کفر ہے۔

(فتاوی رضویہ ج7 ص144)

اپنے دعوی پر فتوی کفر خود دیدیا۔

7)۔بریلوی رئیس التحریر ارشد القادری لکھتا ہے

جہاں تک مطلقاذاتی اور کلی علم غیب کا سوال ہے تو وہ ہمارے نزدیک بھی غیر خدا کیلئے ثابت کرنا شرک ہے۔

(زیروزبر ص49)

8)۔بریلوی حضرات نے نبی علیہ السلام کیلئے علم غیب کلی کے لفظ کو عقیدہ بنالیا ہے جبکہ سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق مفتی احمد یار نعیمی لکھتے ہیں شارحین نے کہا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اسکو۔اس بچی کو جس نے پڑھا

وفینا نبی یعلم مافی غدا۔

منع فرمایا اس لیے ہے کہ اس میں علم غیب کی نسبت حضور کی طرف ہے لہذا آپکو ناپسند آئی۔

(جاء الحق ص122)

یعنی یہ بریلوی عقیدہ سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ناپسند کو پسند بنانا ہے

جبکہ مفتی حنیف قریشی لکھتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پسند کو ناپسند کرنے والا کافر ہے۔

(غازی ممتاز حسین قادری ص291)

تو اب بریلوی سوچ لیں کہ کیا بنے گا۔

اور مولوی حسن علی رضوی کی مصدقہ کتاب سگریٹ نوشی کے مضمرات ص5 پر ہے جو لوگ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ناپسندیدہ چیزوں کا ارتکاب کرتے ہیں وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذاء دیتے ہیں جس پر ان کیلئے ذلت کا عذاب ہے۔

اور مفتی حنیف قریشی لکھتا ہے اگر کوئی اہل ایماں دانستہ اذیت رسول کا ارتکاب کرتا ہے تو مسلمان نہیں رہتا کافر ہو جاتا ہے۔

(غازی ممتاز حسین قادری ص 201)

9)۔ مفتی محمد خان قادری لکھتا ہے ان پانچ چیزوں کا علم بھی اللہ تعالی کا خاصہ ہے۔

(معارف رضا ص74 شمارہ مئی جون 2009ء)

10)۔ مفتی احمد یار خان نعیمی لکھتے ہیں قل لایعلم من فی السموت والارض الغیب الا اللہ کی تفسیر میں کہ اس آیت کے بھی مفسرین نے دو مطلب بیان کے ہیں غیب ذاتی کوئی نہیں جانتا۔ کلی غیب کوئی نہیں جانتا۔

(جاء الحق ص96)

معلوم ہوا کہ بریلوی حضرات اپنے دعوی کی وجہ سے خدا تعالی کی صفت میں شریک کرنے کی وجہ سے مشرک ہوئے۔

تنقیح نمبر2)۔ بریلوی حضرات اس دعوی علم غیب کی وجہ سے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو عالم الغیب کہتے ہیں

1)۔ مولوی نظام الدین ملتانی لکھتا ہے آپکی ذات وصفات کا اول سے عالم الغیب ہونا ثابت ہوا یا نہیں؟

(کشف المغیبات مصدقہ پیر جماعت علی شاہ ص23)

2)۔ اویسی لکھتا ہے مضمون طویل ہو جانے کا خیال نہ ہوتا تو اس کے برعکس یعنی حضور انور کو عالم الغیب نہ سمجھنے والوں پر نحوست کے نمونے پیش کرتا۔

(علم غیب کا ثبوت ص17)

3)۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا عالم الغیب ہونا آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ سے ثابت ہے۔

(ازالۃ الضلالۃ ص14)

4)۔ حضور عالم الغیب۔

(ص235 سعید احمد کی تقریریں)

5)۔ محدیثین ومتقدمین علماء کرام کے نزدیک حضور علیہ السلام عالم الغیب تھے۔

(تصحیح العقائد ص28)

6)۔ مولوی عبد الحق عتیق لکھتا ہے قوت قدسیہ والا ایک ہی جگہ مقیم رہ کر تمام عالم کو اپنے کف دست کی طرح دیکھ سکتا ہے قدسیہ یعنی کہ وہ عالم الغیب ہوتا ہے۔

(شہور الشاہد ص94 مصدقہ سید محمود احمد رضوی،)

(مفتی محمد اعجاز، مفتی محمد فرید ہزاروی،)

(فیض الحسن سجادہ نشین آلومہار، وغیرہم)

جبکہ بریلوی مفتی پیر محمد چشتی لکھتے ہیں۔ علام الغیوب عالم الغیب والشھادۃ جیسے مختص باللہ الفاظ کو غیر اللہ کیلئے استعمال کرنا ممنوع فی الاسلام وناروا ہے۔

(اصول تکفیر ص223)

اور بریلوی مناظر اعظم مولوی اللہ دتہ لکھتے ہیں عالم الغیب اسی ذات کو کہا جاسکتا ہے جو عالم الغیب بالذات ہو یہ شان اللہ تعالی ہی کے ساتھ خاص ہے مخلوق کے بارے میں یہ عقیدہ رکھنا فقہاء نے کفر قرار دیا ہے۔

(تنویر الخواطر ص34)

معلوم ہوا بریلوی اس عقیدے کی وجہ سے کافر جا ٹھہرے

تنقیح نمبر 3)۔چونکہ نبی پاک علیہ السلام کا علم مبارک آپ کو خدا تعالی کی طرف سے عطا ہوا اس لیے اسکو علم غیب نہیں کہہ سکتے، کیونکہ علم جبکہ مطلق ہو خصوصا جبکہ غیب کی طرف مضاف ہو تو اس سے مراد علم ذاتی ہوتا ہے۔

(ملفوظات اعلی حضرت ص317)

علم غیب جب مطلقا بولا جائے تو اس سے مراد علم ذاتی ہوتا ہے۔

(حاشیہ شرح مسلم ج5 ص110)

تنقیح نمبر 4)۔نبی پاک علیہ السلام کے علم مبارک کو علم غیب کہنا اس وجہ سے بھی درست نہیں کہ یہ ظاہر قرآن کے خلاف ہے۔مولوی غلام رسول سعیدی لکھتے ہیں۔اللہ تعالی کے غیر کیلئے علم غیب کا اطلاق کرنا اس لیے جائز نہیں ہے کیونکہ اس سے متبادر یہ ہوتا ہے کہ اس کے ساتھ علم کا تعلق ابتداء ہے تو یہ قرآن مجید کے خلاف ہو جائیگا۔

(نعمیۃ الباری شرح بخاری ج1 ص273)

ایک جگہ یوں لکھتے ہیں مطلقا یہ کہنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو غیب کا علم ہے دو وجہ سے درست نہیں اول اس لئے کہ یہ قول ظاہر قرآن مجید کے خلاف ہے۔

(شرح مسلم ج5 ص)108

شاید بریلوی ان باتوں سے بوکھلا کر یوں کہیں کہ خدا کا علم غیب ذاتی ہے اور آپ علیہ السلام کا عطائی تو پھر انہیں پیر مہر علی شاہ صاحب کا قول یاد رکھنا چاہیئے کہ رسول بشر ہو یا فرشتہ دونوں کا علم خدا تعالی کے علم کے برابر جاننا اور محض بالذات اور بالواسطہ کا امتیاز رکھنا اور یہ عقیدہ رکھنا صواب سے بعید ہے۔

(اعلاء کلمۃ اللہ ص118)

اس لیے یہ چکر بھی نہیں چل سکتا۔

نمبر5 )۔یہ عقیدہ بریلوی کو ماننا پڑیگا کہ ہم نے شیعوں سے لیا ہے

1)۔کیوں کہ غلام نصیر الدین سیالوی لکھتا ہے علم غیب حاضر وناظر مختار کل استمداد وغیرہ یہ تمام عقائد شیعہ کے اندر موجود ہیں۔

(عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ ج1 ص41)

2)۔مولانا کرم الدین دبیر شیعوں کا عقیدہ نقل کرتے ہیں۔اصول کافی میں ص159 میں باب ہی یوں باندھا ہے

باب ان الائمہ علیہم السلام یعلمون علم ماکان ومایکون وانہ لایخفی علیہم شیٔ ۔

آگے لکھتے ہیں کتاب مذکور کے ص160 میں ہے

سمعوا اباعبد اللہ علیہم السلام یقول انی لاعلم مافی السموت ومافی الارض واعلم مافی الجنۃ واعلم مافی النار واعلم ماکان ویکون

(آفتاب ہدایت ص170)

3)۔شیخ المشائخ محبوب سبحانی ظل رحمانی شیخ عبد القادر جیلانیؒ لکھتے ہیں شیعوں کے عقائد لکھتے ہوئے

ومن ذلک قولھم ان الامام یعلم کل شیءماکان ومایکون من الدنیا والدین حتی عدد الحصٰ وقطر الامطار ورق الاشجار۔

(غنیۃ الطالبین ج1 ص180 قدیمی کتب خانہ)

4)۔ نہج البلاغۃ لاہور سے چھپی ہے ترجمہ و تشریح کے ساتھ

اس کے شروع میں ایک مضمون ہے حضرت امیر المؤمنین اور علم غیب اس میں ہے آپ نے خود عالم الغیب ہونے کا اظہار فرمایا ہے۔ آگے لکھتے ہیں۔ ہمارے ائمہ طاہرین علیہم السلام کو علم غیب حاصل تھا۔ آگے لکھتا ہے

جہاں علم غیب کی نفی وارد ہوئی ہے اس سے مراد صرف یہ ہے کہ یہ حضرات بالذات عالم الغیب نہیں بلکہ من جانب اللہ انکو غیب کا علم عطا ہوا (نہج البلاغہ ص 52)

معلوم ہو گیا بریلوی حضرات نے مسئلہ شیعہ حضرات سے لیا ہے۔

دلائل اہل بدعت

1)۔ قرآن پاک میں قرآن ہی کے متعلق ہے تبیانا لکل شیئ۔

یعنی ہر شے کا اس میں مفصل بیان ہے الخ

الجواب نمبر 1)۔ آپ کا استدلال درست نہیں کیونکہ یہ قطعی الدلالۃ نہیں اسکی وجہ یہ ہے کہ لفظ کل ہمیشہ عام ہو کر استعمال نہیں ہوتا بلکہ خاص معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے۔

نمبر 2)۔ اگر واقعۃ قرآن ہر شے کا بیان ہے تو فقہاء کرام کو اجماع و قیاس واجتہاد کی کیا ضرورت پیش آئی۔

نمبر 3)۔ قرآن مقدس میں ہے لم نقصص علیک۔

یعنی بعض انبیاء کے قصے ہم نے آپ کو بیان نہیں کیے۔ کیا وہ ہر شے سے خارج ہیں یا داخل ہیں اگر داخل ہیں تو قرآن کی بات درست نہیں رہتی اور یہ بات سچی ہے تو کل شے سے مراد ہر ایک شے کا علم نہیں۔ تو پھر کل شی عام نہ رہا اسی طرح علم شعر اور ملکہ شعر گوئی اور علم غیر نافع کے بارے میں ہم کہتے ہیں کہ یہ کل شے میں داخل ہیں یا نہیں اگر ہیں تو یہ علوم سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کے لائق نہیں اور اگر نہیں تو کل شیٔ عام نہ رہا بلکہ خاص ہو گیا۔

نمبر 4)۔ قرآن پاک میں علی کل جبل بھی ہے اور اس سے مراد چند پہاڑ ہیں نہ کہ سارے عالم کے۔

او تیت من کل شیٔ بھی ہے اور اس سے مراد وہی سامان ہیں جو ان کے مناسب تھا۔ کیا ملکہ بلقیس کو نبوت ورسالت ملک سیلمان، مردانہ خصوصیات مثلا داڑھی وغیرہ مل گئی تھی؟

اگر نہیں تو آپ کا اصول ٹوٹ گیا کہ لفظ کل عام ہی ہوتا ہے۔

نمبر 5)۔ اب مطلب سنئے کہ کل شے کا اس آیت میں مطلب ہے کہ قرآن پاک میں امور دین کی ہر ایسی چیز کا بیان کر دیا گیا جسکی لوگوں کو حاجت پڑتی ہے دیکھئے تفاسیر

نمبر 6)۔ یہی دلیل شیعہ حضرات نے اصول کافی ص 140 پر ائمہ کے علم ماکان ومایکون جاننے پر دی ہے تو پتہ چلا عقیدہ بھی انہی سے لیا دلائل بھی انہی سے۔

دلیل نمبر 2)۔ وعلم آدم الاسمآء کلھا۔ القرآن

جب آدم علیہ السلام کو تمام ناموں اور ہر شے کا علم دیا تو سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بطریق اولی ملا ہو گا۔

الجواب نمبر 1)۔ عقائد قیاس سے ثابت نہیں ہوتے۔

نمبر 2)۔ دلیل قطعی الدلالۃ نہیں کیونکہ ناموں کی بات ہے نہ کہ ہر ہر ذرے کا علم۔

نمبر 3)۔اگر سیدنا آدم علیہ السلام کو علم غیب مل چکا ہو تا شیطان کیسے آپ کو بھلا دیتا۔

نمبر 4)۔صاف مطلب یہ ہے کہ آپ کو ہر شے کے نام بتلا دیے گئے۔

دلیل نمبر3)۔عالم الغیب فلا یظھر علی غیبہ احدا۔القرآن۔

اللہ اپنے غیب پر کسی کو مسلط نہیں کرتا سوائے پسندیدہ رسولوں کے۔تو معلوم ہوا کہ سب علم عطا فرما دیا۔

الجواب نمبر1)۔یہ قطعی الدلالۃ نہیں۔

نمبر 2)۔یہ آیت مکی ہے جب کہ آپ کے نزدیک ہر شے کا علم تو نزول قرآن پر مکمل ہوا دلیل پہلے کی دعوی بعد کا۔

نمبر 3)۔اسی آیت سے پہلے والی آیت میں علم قیامت سے سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم نفی فرما رہے تو یہ عموم آپ کا قرآن نے ہی توڑ دیا ہے۔

نمبر 4)۔اس سے مراد بعض غیب کی خبریں ہیں جس سے اہل السنۃ کو انکار نہیں۔

دلیل نمبر4)۔وماھو علی الغیب بضنین۔القرآن

آپ غیب بتانے پر بخیل نہیں۔معلوم ہوا کہ تمام غیب ہی جانتے ہیں۔

الجواب نمبر1)۔یہ آپ کے دعوی پر قطعی الدلالۃ نہیں ہے۔

نمبر 2)۔یہ آیت مکی ہے جو کہ آپ کے دعوی پر دلیل نہیں بن سکتی۔

نمبر 3)۔بعض مفسرین نے ھو سے مراد قرآن لیا ہے دیکھیے تفسیر عزیزی، تفسیر حقانی۔تو قطعی الدلالۃ نہیں لہذا اس مسئلہ میں مفید نہیں۔

نمبر 4)۔ابن کثیر میں ہے کہ اللہ تعالی نے قرآن نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر اتارا آپ اس قرآن کے سنانے پر بخل نہیں کرتے تھے۔

نمبر5)۔مقصد یہ ہے کہ جو اللہ تعالی نے آپ کو علم دیا آپ نے نہیں چھپایا بلکہ امت کو بتلا دیا ہے اور یہ علم وہی ہے جو آپکی شان کے لائق ہے۔

نمبر 6)۔بضنین کو بعض بظنین بھی پڑھا ہے جسکا معنی تفسیر عزیزی میں ہے اے لوگوں جب نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر تم چھوٹی چھوٹی باتوں پر جھوٹ کی تہمت نہیں لگا سکتے تو اتنی بڑی بات وحی غیب سے مراد پر کس طرح جھوٹ کی تہمت لگاتے ہو۔معلوم ہوا کہ یہ بریلوی دعوی کیلئے قطعی الدلالۃ نہیں ہے اس لیے مفید نہیں۔

دلیل نمبر5)۔وماکان اللہ لیطلعکم علی الغیب۔القرآن۔

یعنی اللہ تعالی اپنے رسولوں کو غیب پر مطلع کرتا ہے۔

الجواب نمبر1)۔یہ آپ پر غزوہ احد میں نازل ہوئی اور آپ کا دعوی کلی کا،وفات سے کچھ پہلے پر ہے تو پہلے 3 ھجری میں دعوی کیسے ثابت کر رہے ہو

۔

نمبر 2)۔اس سے مفسرین نے بعض غیب کی بات کی ہے نہ کہ کلی و جمیع کی،اس سے بھی تمہارا دعوی ثابت نہیں ہوا۔

نمبر 3)۔یہ اطلاع علی الغیب ہے اس پر جھگڑا ہی نہیں۔جھگڑا تو علم غیب پر ہے۔

دلیل نمبر6)۔وعلمک مالم تکن تعلم۔القرآن۔

ماعام ہے وہی ہے جو لہ مافی السموت ومافی الارض میں ہے۔

الجوب نمبر1)۔یہ آیت تو4ہجری میں نازل ہوئی جو آپ کے دعوی کیلئے مفید نہیں۔کمامر

نمبر 2)۔اگر ماعام ہے تو یعلمکم مالم تکونوا تعلمون میں بھی عام ہوا۔پھر تو سب صحابہ کرام اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو علم برابر ہوا۔اور عام لوگوں کو بھی فرمایا۔وعلمکم مالم تعلموا انتم ولا آباؤکم۔پھر تو سب ہی نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے برابر علم والے جا ٹھہرے۔

اگر ماوہی ہے جو لہ مافی السموت میں ہے تو پھر تم نے سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم برابر کر دیا خدا کے۔حالانکہ خدا کی مثال تو لانی ہی نہیں چاہیئے

مخلوق کیلئے۔

نمبر 3)۔بعضوں نے اس سے مراد علم غیب لیاہے مگر قیل کے ساتھ جو ضعیف کی طرف اشارہ ہے۔

نمبر 4)۔اس سے مراد قرآن وسنت کا علم اور بعض امور غیبہ اور مخفی کئی اشیاء کا آپ علیہ السلام کو علم عطا کیا گیا۔تو اس سے آپ کا دعوی ثابت نہیں

نمبر 5)۔اس آیت کی مختلف تفسریں ہیں جو اس بات کی دلیل ہیں کہ قطعی الدالالۃ نہیں۔

دلیل نمبر7)۔علمہ البیان۔القرآن۔

آپ کوماکان ومایکون کا علم دیا۔

الجواب نمبر1)۔اول تو یہ قطعی الدلالۃ نہیں۔

نمبر 2)۔یہ آیت مکی ہے جو آپ کو مفید نہیں۔کمامر

نمبر 3)۔کئی حضرات نے جنس انسان مراد لیے ہیں نہ کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم ہی مراد لیے ہیں جیسے جلالین وغیرہ

نمبر4)۔اگر آپ کی بات درست ہو تو تب بھی مراد اس میں سے جمیع ماکان ومایکون نہیں۔بلکہ آپ علیہ السلام نے ہونے والی اور گذری ہوئی اخبار وواقعات میں سے کتنوں کو بیان کیاہے۔مگر بریلوی مسلک اس سے ثابت نہیں ہوتا۔

نمبر 5)۔بریلوی مسلک کے معتمد علیہ بزرگ مولانا کرم دین دبیر فرماتے ہیں علم ماکان ومایکون خاصہ ذات باری تعالی ہے۔

(آفتاب ہدایت ص185)

دلیل نمبر8)۔قام فینارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مقاماماترک شیاء یکون فی مقامہ ذلک الی قیام الساعۃ الاحدث بہ۔متفق علیہ۔

یعنی آپ علیہ السلام نے ایک مرتبہ ہم میں کھڑے ہو کر قیامت تک جو کچھ ہونے والا تھاسب بیان کر دیا کسی کو نہیں چھوڑا۔

ایک روایت یوں بھی ہے

فاخبرنابماھو کائن الی یوم القیامۃ۔

یعنی جو کچھ قیامت تک ہونے والا تھاسب بیان فرمادیا۔

(مسلم شریف )

الجواب نمبر1)۔یہ خبر واحد ہیں جو کہ عقیدہ کے اثبات میں مفید نہیں۔

نمبر 2)۔سیدنا حذیفہؓ سے پہلی روایت مروی ہے اور دوسری روایت کے الفاظ جیسی مسلم شریف میں ہے

فاخبرنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بماھو کائن الی ان تقوم الساعۃ۔

اور وہ خود ہی اس کی وضاحت فرماتے ہیں کہ میں نے سرکار صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی ایسی بات نہیں جو نہ پوچھی ہو یعنی جو باتیں وہ پوچھتے رہے آپ بتاتے رہے تو معلوم ہوا کہ اس سے مراد وہی باتیں ہیں جو انہوں نے سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھیں تھیں اور وہ تھیں کیا؟

اسی روایت کے آخر سے پتہ چلتاہے کہ وہ فتنوں کے بارے میں تھیں۔کیونکہ سیدنا حذیفہؓ فرماتے ہیں میں وہ فتنہ نہیں پوچھ سکا جو اہل مدینہ کو مدینہ سے نکال دیا گیا۔پتہ چلتاہے کہ وہ گفتگو فتنوں کے بارے میں تھی۔اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ان فتنوں کی بھی کئی باتیں بیان نہیں فرمائی۔

نمبر 3)۔علامہ ابل خلدون کہتے ہین ان جیسی سب احادیث کا مطلب یہ کہ فتنوں اور علامات قیامت کو بیان کرتی ہیں۔

(مقدمہ ص333)

نمبر 4)۔کیا بریلوی کا ضمیر گوارا کرتاہی کہ نبی پاک علیہ السلام نے ہر زمانے کے انسانوں کی تعداد،کافروں مسلمانوں،حیوانوں،جانوروں،چرند

، پرند، کیڑے، مکوڑے، سب کی گنتی، تفصیل، مکمل حالات بتائے ہوں۔

نمبر 5)۔ان احادیث کا یہ مطلب بھی ہو سکتا ہے کہ آپ علیہ السلام نے امور دین، کلیات دین اہم فتنے کئی واقعات وغیر ہا بیان فرمائے ہوں اس سے بریلویوں کا دعوی ثابت نہیں۔

نمبر 6)۔ملا علی قاری فرماتے ہیں مراد دینی باتین اور وہ باتیں ہیں جو ضروری ہیں۔

(مرقاۃ)

دلیل نمبر9)۔اب تبارک وتعالی نے آپ علیہ السلام کی پشت پر دست وقدرت رکھا تو آپ فرماتے ہیں

فتجلی لی کل شیء۔

مجھ پر ہر شے روشن ہو گئی۔

الجواب نمبر1)۔یہ خبر واحد ہے جو عقائد میں مفید نہیں۔

نمبر 2)۔جتنے وقت تک آپ کی پشت مبارک پر دست قدرت رہا ہر شے آپ اجمالی صورت میں منکشف ہو گئی جب دست اٹھا کیا گیا تو وہ کیفیت بھی جاتی رہی۔

نمبر 3)۔کیا خدا تعالی کی حقیقت بھی آپ پر منکشف ہو گئی اگر نہیں تو عموم ٹوٹ گیا اگر ہاں تو اس پر دلیل چاہیے۔

نمبر 4)۔روایت کے آخر میں فعلمت مافی السموت والارض۔

وہ اشیاء جو آسمانوں اور زمینوں سے وراء ہیں وہ بھی اس سے خارج ہو گی ہیں۔اور ما پر بحث پیچھے ہم کر چکے ہیں اور کل پر بھی پیچھے بحث ہو چکی ہے۔

دلیل نمبر10)۔ان اللہ رفع لی الدنیا فانا انظر الیھا والی ماھو کائن فیھا الی یوما القیامۃ کانما انظر الی کفی ھذہ۔

یعنی میں دنیا کو اور جو کچھ اس میں ہونے والا ہے اسے ایسے دیکھ رہا ہوں جیسے اپنی اس ہتیلی کو۔

الجواب نمبر1)۔یہ روایت صحیح نہیں۔اسکی سند میں ضعف ہے۔

(تفصیل کیلئے دیکھیے ازالۃ الریب)535

نمبر 2)۔خبر واحد سے یہ عقیدہ ثابت نہیں ہو سکتا۔

نمبر 3)۔یہ قطعی الدلالۃ بھی نہیں کیونکہ ما عموم دونوں کیلئے ہو سکتا ہے۔

دلائل اہلسنۃ والجماعۃ دیوبند

اللہ کریم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بے شمار امور غیبیہ کی خبر دی ہے اور آپ علیہ السلام کو تمام کائنات سے زیادہ علم فرمایا ہے۔ مگر آپ علیہ السلام کے علم مبارک کا نام علم غیب رکھنا دلائل قطعیہ سے ثابت نہیں ہے۔

دلیل نمبر 1)۔ وما علمنہ الشعر وما ینبغی لہ۔ القرآن۔

یعنی اللہ پاک نے آپ کو شعر وشاعری کا علم نہیں دیا نہ ہی آپ کی شایان شان ہے۔

معلوم ہوا کہ علم غیب کلی کا دعوی کرنا سراسر غلط ہے۔

مولوی احمد رضا خان صاحب لکھتے ہیں آپ کو ملکہ شعر گوئی نہیں سکھایا گیا۔

(ملفوظات)

تب بھی ہمارا دعوی ثابت ہوا کہ علم غیب کلی کا دعوی ٹوٹ گیا

دلیل نمبر 2)۔ منھم من قصصنا علیک و منھم من لم نقصص علیک۔ القرآن۔

بعض انبیاء کے احوال ہم نے آپکو بتائے اور بعض کے نہیں بتائے۔

معلوم ہوا کہ علم غیب کلی کا دعوی غلط ہے۔

بعض بریلوی کہتے ہیں تعداد تو بتادی گئ تھی ؟ تو ہم یہ کہتے ہیں تعداد بتانا اور بات ہے اور ان کے تفصیلی حالات بتانا اور بات ہے۔ تفصیلی حالات بتانے کا ذکر کسی دلیل سے ثابت نہیں اس لیے بریلوی دعوی علم غیب کلی کا ثابت نہ ہوا۔ علم غیب کا اس لیے کہ وہ صرف ذاتی علم کو کہتے ہیں چونکہ آپ کا علم تو خدا کی عطا تھا۔ اور کلی کا دعوی اس لیے ٹوٹا کہ یہ تفصیلی حالات سرکار کے علم سے خارج ہیں تو کلی کہنا بھی غلط ٹھہرا۔

دلیل نمبر 3)۔ ان اللہ عندہ علم الساعۃ وینزل الغیث ویعلم مافی الارحام۔ القرآن۔

بے شک اللہ ہی کے پاس ہے قیامت کا علم اور اتارتا ہے مینہ اور جانتا ہے جو کچھ ماں کے پیٹ میں ہے الخ

تو ان پانچ چیزوں کا کلی علم صرف خدا کے پاس ہے ہاں اگر وہ کسی کو ان کی جزئیات کا علم دے دیں تو یہ بھی درست ہے۔

معلوم ہوا کہ علم غیب کلی کا دعوی غلط ٹھہرا۔

دلیل نمبر 4)۔ وما یدریک لعل الساعۃ تکون قریبا۔ القرآن۔

اور آپکو کس چیز نے بتایا کہ شاید وہ قیامت کی گھڑی قریب ہو۔ اس سے بھی معلوم ہوا کہ قیامت کا مقررہ وقت کسی پر ظاہر نہیں کیا گیا یہ بھی علم غیب کلی کے دعوی کے خلاف ہے۔

دلیل نمبر 5)۔ قل لا یعلم من فی السموت والارض الغیب الا اللہ۔ القرآن۔

آپ فرما دیجیے کہ غیب کا علم نہیں رکھتا جو کوئی آسمانوں میں ہے یا زمین میں ہے مگر اللہ۔

معلوم ہوا کہ خدا کے علاوہ کسی کو علم غیب نہیں تو بریلوی دعوی ٹوٹ گیا۔ بریلوی حضرات ذاتی اور عطائی کا فرق کر کے کہہ دیتے ہیں کہ خدا کا علم غیب ذاتی اور آپ علیہ السلام کا علم غیب عطائی ہے تو ہم جوابا عرض کرتے ہیں نبی پاک علیہ السلام کا وجود مبارک بھی عطائی ہے اور آپ کی تمام صفات مبارکہ بھی تو عطائی ہیں جب ہیں ہی عطائی تو قرآن نے ذاتی کا انکار کیوں کرنا تھا یہ تو تحصیل حاصل ہے اور دوسری بات یہ ہے کہ علم غیب ذاتی کو کہتے ہیں عطائی کو نہیں کیا بریلوی یوں کہیں گے آپ علیہ السلام چونکہ موجود تھے عطائی طور اس لیے کہہ دیا جائے آپ دنیا میں موجود نہیں تھے۔ اور اس سے مراد ذاتی لیا جائے؟

اسی طرح رسالت بھی تو عطائی ہے کیا رسالت کی نفی بھی کر سکتے ہو؟

اسی طرح سارا علم مبارک آپکا عطائی ہے کیا سارے علم کی نفی کر سکتے ہو؟

اسطرح قرآن پاک آپکو عطا ہوا کیا یہ کہا جا سکتا ہے کہ آپکو قرآن نہیں دیا گیا؟

اسی طرح ساری صفات میں سے ہر ایک کا نام لیکر کہا جا سکتا ہے؟

تو یہ بریلوی حضرات کا سادہ لوح مسلمانوں کو دھوکا دینا ہے۔

دلیل نمبر 6)۔ ما ادری ما یفعل بی ولا بکم۔ القرآن۔

میں نہیں جانتا کہ میرے ساتھ کیا کیا جائے اور تمہارے ساتھ کیا کیا جائے گا۔ یعنی میں تفصیلی احوال نہیں جانتا کہ میرے ساتھ کیا ہو گا اور تمہارے ساتھ کیا؟

بریلوی حضرات یوں کہہ دیتے ہیں کہ لیغفر لک اللہ نے اسے منسوخ کر دیا ہے تو جوابا عرض ہے کہ اگر اسے منسوخ مان لیا جائے تو یہ ماننا پڑے گا کہ سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی نجات کا علم نہ تھا۔ جو کہ غلط ہے اور دوسری بات یہ ہے کہ خبر منسوخ نہیں ہوتی۔

دلیل نمبر 7)۔ لیس لک من الامر شیء او یتوب علیہم۔ القرآن۔

آپکا اس بارے میں کچھ اختیار نہیں کہ خدا کو معاف فرمائے یا عذاب دے۔ آپ علیہ السلام نے ایک موقع پر دعائے ضرر فرمائی تھی۔ تو آپکو یہ بات فرمائی گئی اگر آپ کو معلوم ہوتا کہ یوں کہا جائیگا تو آپ یہ فرماتے ہی ناں۔

معلوم ہوا کہ علم غیب کلی کا دعوی بالکل غلط ہے۔

دلیل نمبر 8)۔ پارہ نمبر 11 میں مسجد ضرار بنانے والے منافقین کا اور تمہارا کیا مقصد ہے تو اس نے جواب دیا۔ خدا کی قسم میرا مقصد اس کی تعمیر سے صرف نیکی ہے۔ حالانکہ وہ جھوٹا تھا۔ مگر نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے سچا سمجھ کر اسکی تصدیق فرما دی۔

(در منثور ج3 ص276)

معلوم ہوا کہ علم غیب کلی کا دعوی غلط ہے کیونکہ قرآن مقدس نے آکر بتایا کہ یہ لوگ جھوٹے ہیں اور ان کا مقصد و نیت درست نہیں۔ بلکہ مسلمانو ں کو تکلیف دینے اور پھوٹ ڈالنے کیلئے ہے۔

دلیل نمبر 9)۔ پارہ نمبر 28 میں ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا گیا کہ آپ کیوں حرام کرتے ہیں اس شیء کو جو اللہ نے آپ کیلئے حلال کی ہے۔ جب نبی پاک علیہ السلام نے شہد کو اپنے اوپر حرام کیا تو یوں آپ سے فرمایا گیا۔ اگر آپ کو معلوم ہوتا تو آپ حرام ہی نہ فرماتے۔

دلیل نمبر 10)۔ صحاح ستہ میں روایت موجود ہے جیسے حدیث جبرئیل کہتے ہیں تقریبا دس صحابہ سے مروی ہے اس میں ہے نبی پاک علیہ السلام نے علم قیامت کے بارے میں فرمایا

ما المسؤل عنھا باعلم من السائل۔

پوچھنے والا سائل سے زیادہ اس کے بارے میں نہیں جانتا یعنی میں اس کے وقت مقررہ کو نہیں جانتا۔ اسکا یہی ترجمہ، اشعۃ اللمعات، فتح الباری، عمدۃ القاری، قسطلانی، تحفۃ الباری، ابن کثیر، شرح مسلم، وغیرہ میں لکھا ہوا ہے۔

معلوم ہوا کہ علم غیب کلی کا دعوی بے بنیاد ہے اور ہمارا دعوی بفضلہ مبرھن وموضح ہے۔

دلیل نمبر 11)۔ نبی پاک علیہ السلام کے وفات سے ایک مہینہ قبل قیامت کے بارے میں پوچھ گیا تو ارشاد فرمایا تم مجھ سے قیامت کے وقت کے بارے میں پوچھتے ہو حالانکہ اسکا علم تو خدا کے پاس ہے۔

(مشکوۃ ص480، مسلم ج2ص310)

اس سے ذاتی علم کی نفی کہہ کر جان بھی نہیں چھڑائی جاسکتی کیونکہ پوچھا تو مطلق علم کے بارے میں گیا تھا کہ آپ وقت مقررہ بتائیں جس سے سرکار طیبہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لاعلمی فرمائی۔ تو علم غیب کلی کا دعوی نہ رہا۔

دلیل نمبر12)۔ آپ علیہ السلام نے گوہ کے متعلق فرمایا۔ مجھے معلوم نہیں شاید یہ ان امتوں میں سے جو مسخ کی گئی ہیں۔

(مسلم ج2ص151)

دلیل نمبر)13۔ شاید کہ میں تمھیں آئندہ سال نہ دیکھ سکوں۔

(مشکوۃ ج1ص23)

دلیل نمبر14)۔ آپ علیہ السلام نے فرمایا کہ میں گھر کی طرف جاتا ہوں اور اپنے بستر پر کھجور پڑی ہوئی ہوں کہ صدقے کی ہو تو اسے رکھ دیتا ہوں

(بخاری ج1ص328)

دلیل نمبر15)۔ فتح خیبر کے موقع پر آپ علیہ السلام اور ساتھیوں کو دعوت میں یہودی عورت نے زہر دیا۔ مگر آپ علیہ السلام کو تو گوشت نے خود ہی بول کر بتادیا کہ مجھ میں زہر ہے۔ آپ نے ساتھیوں کو بھی روک دیا مگر ایک صحابی بشر بن براء نے کچھ کھالیا تھا وہ شہید ہوگئے۔ اور کچھ اثرات زہر کے آپ کے وجود مبارک میں بھی چلے گئے۔

(مشکوۃ ج2ص542)

آپ علیہ السلام نے فرمایا وفات کے وقت میں بھی اس زہر کے علاوہ کوئی اور سبب نہیں سمجھتا اس وقت میری رگ جاں کٹتی ہوئی معلوم ہوتی ہے

(مستدرک ج3ص219)

دلیل نمبر16)۔ انی لا ادری مابقائی فیکم۔

(ترمذی ج2ص207، مشکوۃ ج2ص560، ابن ماجہ ص60)

میں نہیں جانتا کہ میں کب تک تم میں موجود ہوں۔

دلیل نمبر17)۔ نبی پاک علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں قیامت کے دن لوگ بے ہوش ہو جائیں گے اور میں سب سے پہلے ہوش میں آؤں گا پس اچانک میں موسی علیہ السلام کو دیکھوں گا وہ عرش کا ایک پایہ تھامے ہوئے ہوں گے مجھے معلوم نہیں کہ انکو پہلے ہوش آگیا یا انکو طور کی بے ہوشی کے بدلے میں اس بے ہوشی سے محفوظ رکھا گیا۔

(بخاری ج1ص481، مسلم ج2ص267)

دلیل نمبر18)۔ قیامت کے دن اللہ مجھے ایسی تعریفیں الہام کریگا جو مجھے اب معلوم نہیں۔

(بخاری ج2ص118)

دلیل نمبر19)۔ متواتر حدیث میں ہے کہ آپ علیہ السلام سے کہا جائیگا

انک لا تدری ما احد ثوا بعدک۔

(بخاری ج2ص966)

دلیل نمبر20 )۔ایک شخص نے آپ کے گھر کے سوراخ سے اندر جھانکا تو آپ نے فرمایا اگر مجھے معلوم ہوتا کہ تو مجھے دیکھ رہا ہے تو میں ضرور تیری آنکھ میں چوکا مارتا۔

(بخاری ج2ص922، مسلم ج2ص213)

فتاوی جات

1)۔فتاوی قاضی خان میں ہے

رجل تزوج امراۃ بغیر شہود فقال الرجل والمراۃ خدا را و پیغمبر راہ گواہ کردیم قالوا یکون کفر لانہ اعتقد ان الرسول صلی اللہ علیہ وسلم یعلم الغیب وھو ماکان یعلم الغیب حین کان فی الاحیاء فکیف بعد الموت۔

(فتاوی قاضی خان ج4ص469،468)

2)۔فتاوی بزازیہ میں بھی ہے اسی کے قریب ہے۔

(بحوالہ مجموعۃ الفتاوی علی مشن خلاصۃ الفتاوی ج4ص 331)

3)۔خلاصۃ الفتاوی میں بھی اسی کے قریب ہے۔

(خلاصۃ الفتاوی ج4ص385 )

مالابد منہ میں بھی اسی کے قریب ہے

4)۔علامہ لکھنوی ؒ لکھتے ہیں اعتقاد اینکہ کسے غیر حق سبحانہ حاضر وناظر وعالم خفی و جلی در ہر وقت وہر آن است اعتقاد شرک است۔

(مجموعۃ الفتاوی علی ھامشن خلاصۃ الفتاوی ج4ص331)

5)۔ذکر الحنفیۃ تصریحا بالکفر باعتقاد ان النبی علیہ السلام یعلم الغیب لمعارضۃ قولہ تعالی قل لا یعلم من فی السموت والارض الغیب الا اللہ۔

(شرح فقہ اکبر ص151)

6)۔یہی بات مامرہ میں ہے۔

( ص198 اصل تاسع)

7)۔مایرہ میں بھی ہے۔

(ص198 اصل تاسع)

8)۔ملا علی قاری لکھتے ہیں

ومن اعتقد تسویۃ علم اللہ ورسولہ یکفر اجماعا کما لا یخفی۔

(موضوعات کبیر ص162)

9)۔مولانا احمد الدین بگوی لکھتے ہیں؛ شرک فی العلم؛ کوئی شخص یہ اعتقاد رکھے کہ اللہ تعالی کے سوا اسکی مخلوق میں کسی کو مطلق علم،عام اور ہر شے کا علم حاصل ہے اور حاضر وناظر اور دور جگہ سے بھی علم رکھنے والا جانتا ہو اور اس اعتقاد کا اثر اس شخص کی باتوں سے بھی ظاہر ہو۔

(تذکار بگویہ ج1ص114)

کچھ دلائل بریلوی اکابر کے قلم سے

1)۔ مفتی احمد یار نعیمی لکھتے ہیں جو علم عطا ہو وہ غیب ہی نہیں کہا جاتا غیب صرف ذاتی کو کہتے ہیں۔

(جاء الحق ص 97)

معلوم ہوا کہ علم غیب صرف خدا کے علم کو کہیں گے۔

2)۔ پیر مہر علی شاہ صاحب لکھتے ہیں جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم دیتے ہیں وہ یا تو بذریعہ وحی حاصل ہوتی ہے یا اللہ تعالی اس کا علم ضروری نبی کے اندر پیدا فرمادیتے ہیں یا نبی کی حس پر حوادث کا انکشاف فرمادیتے ہیں تو یہ علم غیب میں داخل نہیں۔

(اعلاء کلمۃ اللہ ص 114)

3)۔ مفتی احمد یار خان نعیمی گجراتی لکھتے ہیں علم غیب خدا کی سوا کوئی نہیں جانتا اور رسول وہی غیب جانتے ہیں جو اللہ بتائے۔

(جاء الحق ص 122)

4)۔ بریلوی علامہ غلام رسول سعیدی لکھتے ہیں اللہ تعالی کے غیر کیلئے علم غیب کا اطلاق کرنا اس لیے جائز نہیں ہے کیونکہ اس سے متبادر یہ ہوتا ہے کہ اس کے ساتھ علم کا تعلق ابتداء ہے تو یہ قرآن مجید کے خلاف ہو جائے گا لیکن جب اس کو مقید کیا جائے اور یوں کہا جائے کہ اسکو اللہ تعالی نے غیب کی خبر دی ہے یا اس کو غیب پر مطلع فرمایا تو پھر اسمیں کوئی حرج نہیں۔

(نعمۃ الباری ج 1 ص 273)

5)۔ یہی لکھتے ہیں علامہ نووی، علامہ کرمانی، علامہ عسقلانی، علامہ عینیؒ، اور دیگر علماء نے اس حدیث کی شرح میں لکھا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جو بہ تقاضا بشریت غیب کا علم نہیں تھا۔

(شرح مسلم م 5 ص 108)

6)۔ مولانا عبد الحی لکھنویؒ جنکو بریلوی اکابر اپنا عالم کہتے ہیں دیکھئے تنبیہات ص 124، وہ لکھتے ہیں علم غیب صفت مختصہ ہے اللہ تعالی کی جیسا کہ کتب عقائد میں تصریح موجود ہے۔

(مجموعۃ الفتاوی ج 1 ص 46 ایچ ایم سعید)

7)۔ عبد الحکیم شرف قادری لکھتے ہیں بغیر کسی شک وشبہ کے ہمارا پختہ عقیدہ یہ ہے کہ غیب کا علم اللہ کے ساتھ خاص ہے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم یا کسی دوسری مقبول ہستی کی زبان پر جس غیب کا اظہار ہوا ہے یا تو وحی کے ذریعے ہے یا الہام سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے غیب کی جتنی خبریں دی ہیں وہ اللہ تعالی کے بتانے سے اور آپ علیہ الصلاۃ والسلام کی نبوت ورسالت کے طور پر ظاہر ہوتی ہیں۔

(نیازی۔ اسلامی عقائد ص 113 مصدقہ، شاہ احمد نورانی، عبد القیوم ہزاروی، عبد الستار سید احمد رضوی)

yahan sy parhain bhai noor o bashar ki behasss

بشریت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

چند تمہیدی باتیں

مولوی نقی علی خان صاحب لکھتے ہیں۔ جو باتیں مجتہدین امت اور ائمہ ملت نے بعد ملاحظہ نصوص کتاب وسنت بکمال تحقیق ورد وکد، وبحث وتفتیش ورعایت وجہ ترجیح وتطبیق اور دفع تعارض ادلہ باوجود ان امور کے جو اس کام کیلئے ضرور ہیں ٹھہرا دیں اور اشعریہ وماتریدیہ نے سلفا وخلفا معتبر رکھیں۔ اور مابہ الامتیاز قرار دیں کہ یہ مذہب اہل سنت ہے اور خلاف اس کا بدعت۔ باب عقائد میں کافی ہے اب اگر کوئی بدمذہب خلاف ان

کے بیان کرے اور براہ کج فہمی اور جہل مرکب کسی آیت، حدیث سے سند لائے قابل لحاظ نہیں اور نہ کسی بات کی عوام کو حاجت۔ علماء سے صرف اس قدر دریافت کریں کہ یہ عقیدہ صاف صریح کتب متداولہ اہل سنت میں مذکور ہے یا نہیں۔ اگر نشان دیں واجب التسلیم ہے اور جو تصریح نہ دکھاسکے اس کی بات پر اصلا اعتماد نہ کریں۔

(هداية البریہ ص58،59)

یعنی عقائد میں صرف یہ پوچھا جائے کہ اسلاف کی کتب متداولہ سے یہ عقائد دکھادیں۔ قرآن وسنت کو اس پر پیش کرنیکی ضرورت نہیں اگر دکھا دیں توفبھاونعمت۔ اور یہ بھی یاد رکھیں یہ سلف وخلف، نے بھی معتبر سمجھے ہوں ورنہ رد کر دیا جائے۔

ہم بھی اہل بدعت سے کہیں گے کہ کتب متداولہ سے سلف وخلف کا نظریہ اور عقیدہ دکھادیں کہ نبی پاک علیہ السلام انسان نہیں اور نور من نور اللہ ہیں

فاضل بریلوی کے فتاوی رضویہ میں لکھا ہے؛ محل بیان عقائد میں جو لکھا ہے وہ عقیدہ ہے یا جس پر صراحۃ اجماع ملت بتایا جائے یا اسے تصریحا عقیدہ اہلسنت کہا جائے یا اس کے خلاف کو مذہب گمراہ بتایا جائے۔

(فتاوی رضویہ ج9ص91قدیم )

فاضل بریلوی ایک جگہ لکھتے ہیں۔ عقیدہ وہ ہوتا ہے جو متون یا تراجم ابواب وفصول وفہرست وفذالک عقائد میں لکھتے ہیں وہی اہلسنت کا معتقدہ ہوتا ہے وہی خود ان کا معتمد ہوتا ہے ہنگام ذکر دلائل وابحاث ومناظرہ میں جو کچھ ضمنا لکھ جاتے ہیں اس پر نہ اعتماد نہ خود ان کا اعتقاد ہے۔

(کلیات مکاتیب رضاص136)

لہذا بریلوی عقائد کے ثبوت کیلئے ایسی کتب کی طرف رخ کریں۔ بجائے قرآن وحدیث کی طرف رخ کرنے کے۔

2)۔ باقی شرائط پچھلے مسائل میں ذکر کی جاچکی ہیں۔

3)۔ بحث نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے وجود مسعود پر ہوگی نہ کہ آپکی روح مبارکہ پر اس لیے وہ دلائل پڑھے جائیں جو اس وجود مبارکہ سے متعلق ہوں۔

اس مسئلہ پر چونکہ بریلوی حضرات چونکہ بشر کہنے اور ماننے والوں کو کافر کہتے ہیں اس لئے اس پر دلائل قطعیہ درکار ہیں۔

ملاحظہ فرمایئے 1۔ مولوی عبد الرشید رضوی لکھتے ہیں اب جو نبی کو بشر کہے وہ نہ تو خدا ہے اور نہ ہی نبی۔ لہذا وہ کفار میں ہی داخل ہوا۔

(رشد الایمان ص45)

2)۔ مولوی نعیم الدین مراد آبادی صاحب لکھتے ہیں قرآن پاک میں جابجا انبیاء کرام کے بشر کہنے والوں کو کافر فرمایا گیا۔

(خزائن العرفان ص5)

3)۔ مفتی احمد یار خان نعیمی نے بھی مثل عبد الرشید رضوی لکھا ہے دیکھیئے۔

(نور العرفان ص448،636)

4)۔ ایک جگہ یوں لکھتے ہیں۔ انکو بشر ماننا ایمان نہیں۔

(تفسیر نعیمی ج1ص100 )

اس طرح کئی دلائل دے جاسکتے ہیں۔

تو معلوم ہوا کہ یہ بریلوی عقیدہ قطعی ہے کہ نبی پاک علیہ السلام بشر نہیں ہیں اور صرف نور ہیں۔

بریلوی دعوی

نبی پاک علیہ السلام نور ہیں اور بشری لباس میں تشریف لائے۔اس لیے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو لباس بشریت میں ماننا انکار بشریت ہے۔

تنقیحات

نمبر 1)۔لباس بشری میں نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو ماننا آپ کی بشریت کی نفی ہے۔کیونکہ لباس بشریت تو وہ پہنے گا جو بشر نہیں ہوگا جیسے جبرائیل امین بشر نہیں تو انکو لباس بشر میں آنا پڑتا تھا۔تو وہ بشر نہیں تھے اس لیے تو لباس بشر میں تشریف لاتے اگر بشر ہوتے تو لباس بشریت میں آنیکی ضرورت ہی کیا تھی۔اس لیے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو لباس بشریت میں ماننا انکار بشریت ہے۔کیونکہ بریلوی مسلک کے علامہ سعیدی لکھتے ہیں

بعض لوگ سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو انسان اور بشر نہیں مانتے وہ کہتے ہیں کہ آپکی حقیقت نور ہے اور بشریت آپکی صفت یا آپ کا لباس۔

(تبیان القرآن ج2ص453)

معلوم ہوگیا کہ لباس بشریت کہنا انکار بشریت جانکلتا ہے۔)بریلوی مسلک کی روشنی (اور بریلوی مشائخ وعلماء نے یوں بھی لکھا ہے۔

1)۔جو شخص انبیاء ورسل کی بشریت کا انکار کرتا ہے وہ ان کے نزدیک دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

(انوار رضا ص148۔انوار کنز الایمان ص 851۔جمال کرم ج1 ص737)

2)۔اشرف جلالی کہتا ہے بشریت ہمارے نزدیک قطعی عقیدہ ہے اور اس کا انکار کفر ہے۔

(نورانیت مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم سے انکار کیوں ص9)

3۔)مفتی صدیق ہزاروی لکھتا ہے انبیاء کرام بشر تھے اور ان کے بشر ہونے کا انکار کفر ہے۔

(عقائد وعبادات ص12)

تو بریلوی اپنی ہی اصول و تحقیق کی بنیاد پر کافر ٹھہرے۔

2)۔اگر بریلوی یوں کہیں کہ ہم آپکی بشریت کو مانتے ہیں اور اس دعوی سے اقرار بشریت ہو رہا ہے نہ کہ انکار۔تو پھر ہماری طرف سے عرض یہ ہے کہ آپ کے علماء نے یہ جو لکھا ہے انکو بشر ماننا ایمان نہیں۔

(تفسیر نعیمی ج1 ص100 مکتبہ اسلامیہ )

اور یہ جو لکھا ہے کہ جو ذات اقدس سب سے پہلے بشر)ابولبشر (سے بھی پہلے موجود ہو اس مقدس ومطہر ہستی کو بشر کہنا یا ماننا کس طرح صحیح ہے

(انوار قمریہ ص94)

اور یہی بات مولوی عبد المجید خان سعیدی نے مصلحانہ کاوش میں بھی نقل کی ہے تو آپ اگر مانتے ہیں پھر بھی بے ایمان ٹھہرے۔

3)۔کیا آپ کو بشر کہا جاسکتا ہے تو بریلوی اس دعوی کی بنیاد پر جھٹ سے کہہ دیں گے نہیں کیوں؟تو وہ جواب میں کہیں گے کہ کسی شے کا ہونا اور بات ہے اور اس پر کسی شے کا اطلاق نہ ہونا اور بات ہے مثلاً اللہ تعالی کائنات کی ہر شے کا خالق ہے یہاں تک کہ خنزیر کتے بلے الخ۔

(ابلیس تا دیوبند ص46 رسائل اولیہ ج5 )

اشرف جلالی صاحب کہتے ہیں کوئی لفظ ہوتا ہے لیکن بولا نہیں جاتا کیا یہ سب کا عقیدہ نہیں کہ خنزیر کا خالق بھی اللہ ہے۔

(مفہوم قرآن بدلنے کی واردات ص187)

یہ بات جلالی صاحب نے بشر کہنے پر کہی ہے تو جب اتنی رذائل چیزوں سے تشبیہ دی جائے تو اس پر فتوی بھی تو ہونا چاہیئے تو مولوی حشمت علی کی کتاب الصوم الہندیہ میں ہے

جب رذائل کے ساتھ کسی چیز کو تشبیہ دی جاتی ہے تو اس سے توہین و تنقیص کے معنی نکلتے ہیں۔

(الصوم الہندیہ ص7)

اور مفتی احمد یار خان نعیمی لکھتے ہیں حضور کی شان میں ہلکے لفظ استعمال کرنا ہلکی مثالیں دینا کفر ہے۔

(نور لعرفان ص345)

اور مفتی حنیف قریشی کہتا ہے جانوروں کے ساتھ کسی جنس کا ذکر کیا جائے تو یہ اسکی توہین ہے۔

(مناظرہ گستاخ کون ص54)

تو بریلوی اپنے ہی اصول سے کافر ٹھہرے۔

4)۔اسی دعوی کے مطابق آپ علیہ السلام کا مادہ خلقت کیا ہے؟ اگر بریلوی کہیں کہ مادہ خلقت مٹی ہے نور نہیں تو پھر دعوی ٹھیک نہیں کہ کیوں کہ جس کا مادہ خلقت مٹی ہو وہ لباس بشریت میں نہیں ہوتا بلکہ حقیقی بشر ہوتا ہے۔اور اگر کہیں کہ مادہ خلقت مٹی نہیں نور ہے تو یہ صراحۃ فاضل بریلوی کے خلاف ہے کیونکہ فاضل بریلوی لکھتے ہیں میں اور ابو بکر و عمر ایک مٹی سے بنے اسی میں دفن ہونگے۔

(فتاوی افریقہ ص90)

اور یہ بھی بریلوی ضابطہ ہے کہ؛جو احمد رضا خان کا ہم عقیدہ نہ ہو وہ کافر ہے دیکھئے۔

(انوار شریعت ج1 ص140،الصوم الہندیہ ص138،فتاوی صدر لا

فاضل1ص134)

تو اس اعتبار سے بھی بریلوی کافر ٹھہرے۔

5)۔یہ جو آپ نے اپنے دعوی میں لباس بشریت کی بات کی ہے کیا آپکو معلوم ہے کہ لباس انسانی اور لباس بشریت کی بات سب سے پہلے مشرکین مکہ نے کی تھی جیسا کہ بریلوی جید عالم لکھتے ہیں جب کفر نے دیکھا کہ ۔۔۔۔۔۔۔تو کہا اے لوگو محمد بشر ہر گز نہیں محمد کے روپ میں ہمارا خدا ہی ہمارے سامنے آگیا بلکہ یوں کہو کہ محمد دراصل خدا ہیں کالبدن انسانی میں ہمارے پاس آگئے ہیں جس نے بشری پیکر میں جلوہ نمائی کی جنھوں نے آدمی کا لباس اختیار کر کے ہماری زمین پر تشریف ارزانی کی ہے۔

(تحفظ عقائد اہل سنت ص681)

معلوم ہو گیا کہ لباس انسانی کا قول سب سے پہلے مشرکین مکہ نے کیا اور دوسری بات یہ بھی معلوم ہو گئی یہ بات بھی کفر کی ہے خدا آپ علیہ السلام کی صورت میں انسانی لباس میں ظاہر ہوا اور ایہی بات بریلوی اکابرین بھی کہتے ہیں۔مثلا مفتی احمد یار نعیمی لکھتے ہیں

لباس آدمی پہنا جہاں نے آدمی جانا

مزمل بن کے آئے تھے تجلی بن کے نکلیں گے

(مواعظ نعیمیہ حصہ اول ص119 وعظ نمبر23)

مفتی فیض احمد اویسی لکھتے ہیں

بجاتے تھے جو انی عبدہ کی بانسری ہر دم

خدا کے عرش پر انی انا اللہ بن کے نکلیں گے

(شہد سے میٹھا نام محمد ص205)

مولوی محمد یار فریدی لکھتے ہیں. حقیقت جن کی مشکل تھی تماشا بن کے نکلیں گے

